# روحانی خزائن

مجموعہ کتب حضرت مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود و مہدی معہود علیہ السلام

# Rūḥānī Khazā'in

Collection of the books of Ḥaḍrat Mirza Ghulam Ahmad Qādiānī, (1835-1908), The Promised Messiah and Mahdi, peace be on him

## Volumes. 1-23

First published in Rabwah, Pakistan in 1960's
Reprinted in UK in 1984
Current Computerised edition published in Rabwah, Pakistan in 2008
(ISBN: 81 7912 175 5)
Reprinted in India in 2008
Reprinted in UK in 2009



Published by:
Islam International Publications Limited
Islamabad
Sheephatch Lane
Tilford, Surrey GU10 2AQ
United Kingdom

Printed in UK at:
William Clowes

ISBN: 978-1-84880-102-8 (Set Vol. 1-23)

واجعل لی من لدنک سلطٰنا نصیرا
انا فتحنا لک فتحا مبینا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نَحْمَدُهٗ وَ نُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِهِ الْکَرِیْمِ
وعلیٰ عبدہِ المسیح الموعود
خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ
ھوالنّاصر

لندن
10-8-2008

# پیغام

**وہ خزائن جو ہزاروں سال سے مدفون تھے　　اب میں دیتا ہوں اگر کوئی ملے امیدوار**

اللہ تعالیٰ نے وَاٰخَرِیْنَ مِنْهُمْ کے مصداق حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس زمانے کے امام اور مہدی کے طور پر مبعوث فرمایا کہ تا اس کی توحید کا دنیا میں بول بالا ہو اور ہمارے پیارے نبی اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی سچائی اور قرآن کریم کی صداقت دنیا پر روزِ روشن کی طرح عیاں ہو جائے۔

قرآن کریم اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات مبارکہ سے یہ واضح ہوتا ہے کہ یہی وہ زمانہ تھا کہ جب اسلام کی اشاعت اور تبلیغ ساری دنیا کے کناروں تک پہنچانے کے سامان اس خدائے قادر مطلق نے پہلے سے مقرر کر رکھے تھے۔ اسی لئے اس زمانے میں سائنسی ایجادات اتنی تیزی اور کثرت سے ہوئی ہیں کہ انسانی عقل وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا کے مصداق حیران ہو جاتی ہے۔ یہی وہ زمانہ ہے کہ جس کے بارے میں وَاِذَا الصُّحُفُ نُشِرَتْ کی پیشگوئی فرما کر یہ بتلا دیا کہ اس زمانے میں ایسی ایسی ایجادات ہوں گی کہ کتابوں اور رسالوں کی نشر و اشاعت عام ہو جائے گی۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:

”اور نشر صحف سے اس کے وسائل یعنی پریس وغیرہ کی طرف اشارہ ہے جیسا کہ تم دیکھ رہے ہو کہ اللہ نے ایسی قوم کو پیدا کیا جس نے آلات طبع ایجاد کئے۔ دیکھو کس قدر

پریس ہیں جو ہندوستان اور دوسرے ملکوں میں پائے جاتے ہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا فعل ہے تا وہ ہمارے کام میں ہماری مدد کرے اور ہمارے دین اور ہماری کتابوں کو پھیلائے اور ہمارے معارف کو ہر قوم تک پہنچائے تا وہ ان کی طرف کان دھریں اور ہدایت پائیں‘‘۔ (آئینہ کمالات اسلام، روحانی خزائن جلد۵ صفحہ ۴۷۳)

ایک اور کتاب میں آپؑ فرماتے ہیں:

’’کامل اشاعت اس پر موقوف تھی کہ تمام ممالک مختلفہ یعنی ایشیا اور یورپ اور افریقہ اور امریکہ اور آبادیٔ دنیا کے انتہائی گوشوں تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں ہی تبلیغ قرآن ہو جاتی اور یہ اس وقت غیر ممکن تھا بلکہ اس وقت تک تو دنیا کی کئی آبادیوں کا ابھی پتا بھی نہیں لگا تھا اور دور دراز سفروں کے ذرائع ایسے مشکل تھے کہ گویا معدوم تھے......ایسا ہی آیت وَاٰخَرِیۡنَ مِنۡہُمۡ لَمَّا یَلۡحَقُوۡا بِہِمۡ اس بات کو ظاہر کر رہی تھی کہ گویا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات اور ہدایت کا ذخیرہ کامل ہو گیا مگر ابھی اشاعت ناقص ہے اور اس آیت میں جو مِنۡہُمۡ کا لفظ ہے وہ ظاہر کر رہا تھا کہ **ایک شخص اس زمانہ میں جو تکمیل اشاعت کے لئے موزوں ہے مبعوث ہوگا** جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے رنگ میں ہوگا......اس لئے خدا تعالیٰ نے تکمیل اشاعت کو ایک ایسے زمانہ پر ملتوی کر دیا جس میں قوموں کے باہم تعلقات پیدا ہو گئے اور برّی اور بحری مرکب ایسے نکل آئے جن سے بڑھ کر سہولت سواری کی ممکن نہیں۔ اور کثرت مطابع نے تالیفات کو ایک شیرینی کی طرح بنا دیا جو دنیا کے تمام مجمع میں تقسیم ہو سکے۔ سو اس وقت حسب منطوق آیت وَاٰخَرِیۡنَ مِنۡہُمۡ لَمَّا یَلۡحَقُوۡا بِہِمۡ اور حسب منطوق آیت قُلۡ یٰۤاَیُّہَا النَّاسُ اِنِّیۡ رَسُوۡلُ اللّٰہِ اِلَیۡکُمۡ جَمِیۡعًا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دوسرے بعث کی ضرورت ہوئی اور ان تمام خادموں نے جو ریل اور تار اور اگن بوٹ اور

مطابع اور احسن انتظام ڈاک اور باہمی زبانوں کا علم اور خاص کر ملک ہند میں اردو نے جو ہندوؤں اور مسلمانوں میں ایک زبان مشترک ہوگئی تھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بزبان حال درخواست کی کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم تمام خدام حاضر ہیں اور فرض اشاعت پورا کرنے کے لئے بدل و جان سرگرم ہیں۔آپ تشریف لائیے اور اس اپنے فرض کو پورا کیجئے کیونکہ آپ کا دعویٰ ہے کہ میں تمام کافہ ناس کے لئے آیا ہوں اور اب یہ وہ وقت ہے کہ آپ ان تمام قوموں کو جو زمین پر رہتی ہیں قرآنی تبلیغ کر سکتے ہیں اور اشاعت کو کمال تک پہنچا سکتے ہیں اور اتمام حجّت کے لئے تمام لوگوں میں دلائل حقانیت قرآن پھیلا سکتے ہیں تب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے جواب دیا کہ دیکھو میں بروز کے طور پر آتا ہوں۔مگر میں ملک ہند میں آؤں گا۔کیونکہ جوش مذاہب واجتماع جمیع ادیان اور مقابلہ جمیع ملل ونحل اور امن اور آزادی اسی جگہ ہے“۔

(تحفہ گولڑویہ، روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۲۶۰-۲۶۳)

سواس زمانے میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام ساری دنیا تک پہنچانے اور اسلام کی سچائی کو ساری دنیا پر ثابت کرنے اور خدائے واحد و یگانہ کی توحید کا پرچار کرنے کے لئے اسلام کا یہ بطل جلیل، جری اللہ، سیف کا کام قلم سے لیتے ہوئے قلمی اسلحہ پہن کر سائنس اور علمی ترقی کے میدان کارزار میں اترا اور اسلام کی روحانی شجاعت اور باطنی قوت کا ایسا کرشمہ دکھایا کہ ہر مخالف کے پرخچے اڑا دیے اور محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور اسلام کا پرچم پھر سے ایسا بلند کیا کہ آج بھی اس کے پھریرے آسمان کی رفعتوں پر بلند سے بلند تر ہو رہے ہیں اور ساری دنیا پر اسلام کا یہ پیغام حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تحریرات کے ذریعہ پھیل رہا ہے اور پھیلتا رہے گا۔ مسیح محمدی کی زندگی بخش تحریرات کی ہی یہ برکت ہے کہ ایک جہان روحانی اور جسمانی احیاء کی نوید سے مستفیض ہو رہا ہے اور صدیوں کے مردے ایک دفعہ پھر زندہ ہو رہے ہیں اور ایسا کیوں

نہ ہوتا کہ اسلام کی گزشتہ تیرہ صدیوں میں صرف آپ کا ہی کلام ایسا تھا جسے کبھی خدائے بزرگ و برتر کی طرف سے ''مضمون بالا رہا'' کی سند نصیب ہوئی تو کبھی الہاماً یہ نوید عطا ہوئی کہ:

''درکلامِ تو چیزے است کہ شعراء را دراں دخلے نیست۔ كَلَامٌ اُفْصِحَتْ مِنْ لَّدُنْ رَّبٍّ كَرِيْمٍ''۔ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۲۔ تذکرہ صفحہ ۵۰۸)

ترجمہ: ''تیرے کلام میں ایک چیز ہے جس میں شاعروں کو دخل نہیں ہے۔ تیرا کلام خدا کی طرف سے فصیح کیا گیا ہے۔'' (حقیقۃ الوحی، روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۶)

چنانچہ ایسی ہی عظیم الٰہی تائیدات سے طاقت پا کر آپ فرماتے ہیں:

''میں بڑے دعویٰ اور استقلال سے کہتا ہوں کہ میں سچ پر ہوں اور خدا تعالیٰ کے فضل سے اس میدان میں میری ہی فتح ہے۔ اور جہاں تک میں دوربین نظر سے کام لیتا ہوں تمام دنیا اپنی سچائی کے تحت اقدام دیکھتا ہوں اور قریب ہے کہ میں ایک عظیم الشان فتح پاؤں کیونکہ میری زبان کی تائید میں ایک اور زبان بول رہی ہے اور میرے ہاتھ کی تقویت کے لئے ایک اور ہاتھ چل رہا ہے جس کو دنیا نہیں دیکھتی مگر میں دیکھ رہا ہوں۔ میرے اندر ایک آسمانی روح بول رہی ہے جو میرے لفظ لفظ اور حرف حرف کو زندگی بخشتی ہے''۔ (ازالہ اوہام، روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۴۰۳)

ایک اور جگہ آپ فرماتے ہیں:

''میں خاص طور پر خدا تعالیٰ کی اعجاز نمائی کو انشاء پردازی کے وقت بھی اپنی نسبت دیکھتا ہوں کیونکہ جب میں عربی یا اردو میں کوئی عبارت لکھتا ہوں تو میں محسوس کرتا ہوں کہ کوئی اندر سے مجھے تعلیم دے رہا ہے''۔ (نزول المسیح، روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۴۳۴)

پس یہ آپ کی دلی خواہش تھی کہ وہ آب حیات جو آپ کے مبارک قلم سے آپ کی کتابوں کی شکل میں دنیا کی روحانی اور علمی پیاس بجھانے کے لئے نکلا ہے اس سے سارا عالم فیضیاب ہو۔

چنانچہ آپ فرماتے ہیں:

''میں سچ سچ کہتا ہوں کہ مسیح کے ہاتھ سے زندہ ہونے والے مر گئے مگر جو شخص میرے ہاتھ سے جام پیئے گا جو مجھے دیا گیا ہے وہ ہر گز نہیں مرے گا۔ وہ زندگی بخش باتیں جو میں کہتا ہوں اور وہ حکمت جو میرے منہ سے نکلتی ہے اگر کوئی اور بھی اس کی مانند کہہ سکتا ہے تو سمجھو کہ میں خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں آیا۔ لیکن اگر یہ حکمت اور معرفت جو مردہ دلوں کے لئے آبِ حیات کا حکم رکھتی ہے دوسری جگہ سے نہیں مل سکتی تو تمہارے پاس اس جرم کا کوئی عذر نہیں کہ تم نے اس سرچشمہ سے انکار کیا جو آسمان پر کھولا گیا زمین پر اس کو کوئی بند نہیں کر سکتا''۔ (ازالہ اوہام، روحانی خزائن جلد۳ صفحہ ۱۰۴)

عزیزو! یہی وہ چشمۂ رواں ہے کہ جو اس سے پیئے گا وہ ہمیشہ کی زندگی پائے گا اور ہمارے سید و مولا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئی **یفیض المال حتی لا یقبلہ احد** (ابن ماجہ) کے مطابق یہی وہ مہدی ہے جس نے حقائق و معارف کے ایسے خزانے لٹائے ہیں کہ انہیں پانے والا کبھی ناداری اور بے کسی کا منہ نہ دیکھے گا۔ یہی وہ روحانی خزائن ہیں جن کی بدولت خدا جیسے قیمتی خزانے پر اطلاع ملتی ہے اور اس کا عرفان نصیب ہوتا ہے۔ ہر قسم کی علمی اور اخلاقی، روحانی اور جسمانی شفا اور ترقی کا زینہ آپ کی یہی تحریرات ہیں۔ اس خزانے سے منہ موڑنے والا دین و دنیا، دونوں جہانوں سے محروم اٹھنے والا قرار پاتا ہے اور خدا کی بارگاہ میں متکبر شمار کیا جاتا ہے، جیسا کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:

''جو شخص ہماری کتابوں کو کم از کم تین دفعہ نہیں پڑھتا۔ اس میں ایک قسم کا کبر پایا جاتا ہے''۔

(سیرت المہدی جلد اول حصہ دوم صفحہ ۳۶۵)

اسی طرح آپؑ نے فرمایا کہ:

''وہ جو خدا کے مامور اور مرسل کی باتوں کو غور سے نہیں سنتا اور اس کی تحریروں کو غور سے

نہیں پڑھتا اس نے بھی تکبر سے حصہ لیا ہے۔ سو کوشش کرو کہ کوئی حصہ تکبر کا تم میں نہ ہو تا کہ ہلاک نہ ہو جاؤ اور تا تم اپنے اہل و عیال سمیت نجات پاؤ''۔

(نزول المسیح، روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۴۰۳)

پھر آپ نے ایک جگہ یہ بھی تحریر فرمایا کہ:

''سب دوستوں کے واسطے ضروری ہے کہ ہماری کتب کم از کم ایک دفعہ ضرور پڑھ لیا کریں، کیونکہ علم ایک طاقت ہے اور طاقت سے شجاعت پیدا ہوتی ہے''۔

(ملفوظات جلد ۴ صفحہ ۳۶۱)

یہ ہماری خوش نصیبی ہے کہ ہمیں اس امام مہدی اور مسیح محمدی کو ماننے کی توفیق ملی اور ان روحانی خزائن کا ہمیں وارث ٹھہرایا گیا۔ اس لئے ہمیں چاہیے کہ ہم ان بابرکت تحریروں کا مطالعہ کریں تا کہ ہمارے دل اور ہمارے سینے اور ہمارے ذہن اس روشنی سے منور ہو جائیں کہ جس کے سامنے دجال کی تمام تاریکیاں کافور ہو جائیں گی۔ اللہ کرے کہ ہم اپنی اور اپنی نسلوں کی زندگیاں ان بابرکت تحریرات کے ذریعہ سنوار سکیں اور اپنے دلوں اور اپنے گھروں اور اپنے معاشرہ میں امن و سلامتی کے دیئے جلانے والے بن سکیں اور خدا اور اس کے رسول کی محبت اس طرح ہمارے دلوں میں موجزن ہو کہ اس کے طفیل ہم کل عالم میں بنی نوع انسان کی محبت اور ہمدردی کی شمعیں فروزاں کرتے چلے جائیں۔ اللہ ہمیں اس کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

والسلام

خاکسار

مرزا مسرور احمد

خلیفۃ المسیح الخامس

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض ناشر

حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی خصوصی ہدایات اور راہنمائی میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی جملہ تصانیف کا سیٹ ’’روحانی خزائن‘‘ پہلی بار کمپیوٹرائزڈ شکل میں پیش کیا جا رہا ہے۔ اس سیٹ کی خصوصیات حسب ذیل ہیں۔

۱۔ حضور ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے تاکیدی ارشاد کی تعمیل میں ہر کتاب فسٹ ایڈیشن کے عین مطابق رکھنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اگر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں ایک سے زائد ایڈیشن چھپے ہیں تو آخری ایڈیشن کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔

۲۔ پورے سیٹ میں یہ التزام کیا گیا ہے کہ صفحہ کی سائیڈ پر ایڈیشن اوّل کا صفحہ نمبر دیا گیا ہے۔

۳۔ ایڈیشن اوّل میں اگر سہو کتابت واقع ہوا ہے تو متن میں اس لفظ کو اسی طرح کمپوز کیا گیا ہے۔ البتہ حاشیہ میں یہ نوٹ دیا گیا ہے کہ متن میں سہو کتابت معلوم ہوتا ہے اور غالباً صحیح لفظ یوں ہے۔

۴۔ یہ ایڈیشن روحانی خزائن کے سابقہ ایڈیشن کے صفحات کے عین مطابق ہے تا کہ جماعتی لٹریچر میں گزشتہ نصف صدی سے آنے والے حوالہ جات کی تلاش میں سہولت رہے۔

۵۔ حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی اجازت سے اس سیٹ میں مندرجہ ذیل اضافے کئے گئے ہیں۔

(ا) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک مضمون جو آپ نے منشی گردیال صاحب مدرس مڈل اسکول چنیوٹ کے استفسار کے جواب میں تحریر فرمایا تھا اور روحانی خزائن میں شامل نہیں ہو سکا تھا۔ اسے روحانی خزائن کے نئے ایڈیشن میں جلد نمبر ۲ میں شامل اشاعت کر دیا گیا ہے۔

(ب) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک اہم مضمون **’’ایک عیسائی کے تین سوال اور ان کے جوابات‘‘** جو پہلے ’’تصدیق النبی‘‘ کے نام سے سلسلہ کے لٹریچر میں موجود ہے اسے روحانی خزائن جلد نمبر ۴ کے آخر میں شامل اشاعت کر لیا گیا ہے۔

(ج) روحانی خزائن جلد ۴ میں الحق مباحثہ دہلی کے عنوان سے ایک کتاب شامل ہے۔ اس کے صفحہ ۲۲۱ پر مراسلت نمبر ا مابین مولوی محمد بشیر صاحب اور مولوی سید محمد احسن صاحب ہے۔ اس کے بعد مراسلت نمبر ۲ مابین منشی بو بہ صاحب و منشی محمد اسحاق و مولوی سید محمد احسن صاحب کسی وجہ سے روحانی خزائن میں شامل

ہونے سے رہ گئی ہے۔ اسے روحانی خزائن جلد نمبر ۴ کے نئے ایڈیشن میں شامل کرلیا گیا ہے۔

(د) روحانی خزائن جلد نمبر ۵ آئینہ کمالات اسلام کے آخر میں ’’التبلیغ‘‘ کے نام سے جو عربی خط شامل ہے اس کے آخر میں عربی قصیدہ درج ہے۔ ایڈیشن اوّل میں اس قصیدہ کے بعد ایک عربی نظم شائع شدہ ہے جو کسی وجہ سے روحانی خزائن جلد ۵ میں شامل نہیں ہوسکی تھی۔ نئے ایڈیشن میں یہ نظم شامل کردی گئی ہے۔

(ہ) جلسہ اعظم مذاہب ۱۸۹۶ء کیلئے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا تحریر فرمودہ بے مثال مضمون جو ’’اسلامی اصول کی فلاسفی‘‘ کے نام سے اردو اور دوسری زبانوں میں چھپ چکا ہے اس کے اصل مسودہ کے کچھ صفحات کسی وجہ سے شامل اشاعت نہیں ہو سکے تھے انہیں اصل مسودہ سے جو خلافت لائبریری میں موجود ہے نقل کر کے جلد نمبر ۱۰ میں شامل کیا گیا ہے۔

(و) ریویو آف ریلیجنز اردو کا پہلا شمارہ ۹؍جنوری ۱۹۰۲ء کو شائع ہوا۔ اس میں صفحہ ۹ تا ۳۴ پر مشتمل ’’گناہ کی غلامی سے رہائی پانے کی تدابیر کیا ہیں؟‘‘ کے عنوان سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک بصیرت افروز مضمون شائع ہوا تھا۔ اس مضمون کو روحانی خزائن جلد نمبر ۱۸ کے آخر میں کتاب نزول المسیح کے بعد شامل کیا جا رہا ہے۔

(ز) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے دست مبارک سے لکھا ہوا ’’**عصمت انبیاء**‘‘ کے عنوان سے ایک اور مضمون بھی ریویو آف ریلیجنز اردو مئی ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۷۵ تا ۲۰۹ میں شائع ہوا تھا۔ یہ مضمون اب تک کتابی شکل میں شائع نہیں ہوا۔ اسے بھی روحانی خزائن جلد ۱۸ کے آخر میں شامل اشاعت کیا جا رہا ہے۔

اس جلد کی تیاری میں عزیزم محترم حبیب الرحمٰن صاحب زیروی نائب ناظر اشاعت کے ساتھ مکرم محمد یوسف صاحب شاہد، مکرم رشید احمد صاحب طیب، مکرم ظہور احمد صاحب مقبول، مکرم سلطان احمد شاہد صاحب اور مکرم فہیم احمد خالد صاحب مربیان سلسلہ نے کام کیا۔ احباب ان سب واقفین زندگی کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

والسلام

سید عبد الحی

ناظر اشاعت

اکتوبر ۲۰۰۸ء

# ترتیب

روحانی خزائن جلد ۸

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمده و نصلی علی رسوله الکریم

# تعارف

(از حضرت مولانا جلال الدین صاحب شمس)

روحانی خزائن کی یہ آٹھویں جلد ہے۔ جو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی کتب نور الحق ہر دو حصہ اور اتمام الحجۃ اور سر الخلافۃ پر مشتمل ہے۔ یہ چاروں کتابیں ۱۸۹۴ء کی تصنیف ہیں۔

# نور الحق حصّہ اوّل

کتاب نور الحق حصّہ اوّل جو فروری ۱۸۹۴ء میں شائع ہوئی۔ فصیح و بلیغ مقفّٰی و مسجّع عربی زبان میں ہے۔ اور نظم و نثر پر مشتمل ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کی خاص تائید سے لکھی گئی ہے۔

اِس کتاب کی تالیف کا باعث یہ ہوا کہ جنگ مقدس میں جس کی تفصیل ہم روحانی خزائن کی جلد ششم کے پیش لفظ میں لکھ چکے ہیں عیسائی فریق کو جو شکست فاش ہوئی اس نے عیسائیوں کی کمر توڑ دی۔ اس سے نہ صرف ہندوستانی پادری بوکھلا اُٹھے بلکہ یورپین مشنری سوسائٹیز بھی جو ہندوستان میں مشنری بھیجتی تھیں اس سے فکر مند ہوئیں کہ آئندہ اسلام کا مقابلہ کیونکر ہوگا۔ بہر حال اس شکست کی خفت اور ندامت کو مٹانے کے لئے مرتدین از اسلام پادریوں میں سے پادری عماد الدین نے ایک کتاب ''توزین الاقوال'' لکھی جو نہایت دلآزار اور اشتعال انگیز تھی۔ چنانچہ ہندو اخبارات ''رائے ہند'' و ''پرکاش'' امرتسر ''آفتاب پنجاب'' اور عیسائی پرچہ ''شمس الاخبار'' لکھنؤ نے اس کے متعلق لکھا کہ یہ حد درجہ اشتعال انگیز اور شر رخیز ہے۔ اور ۱۸۵۷ء کے مانند اگر پھر غدر رہوا تو اس شخص کی بدزبانیوں اور بے ہودگیوں سے ہوگا۔

(جلد ھٰذا صفحہ ۱۴۰ و ۱۴۱)

اِس کتاب میں اس نے قرآن مجید کی فصاحت و بلاغت پر اعتراضات کئے اور لکھا کہ وہ فصیح و بلیغ نہیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مقدس پر نہایت رکیک اور بودے اور شرمناک حملے کئے اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے خلاف گورنمنٹ کو اُکسایا اور لکھا کہ یہ شخص ایک مفسد آدمی اور گورنمنٹ کا دشمن ہے اور مجھے اس کے طور وطریق میں بغاوت کے آثار دکھائی دیتے ہیں۔ اور ساتھ ہی جہاد کے مسئلہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھا کہ قرآن مخالفینِ اسلام سے ہر حال میں جہاد کرنے کا حکم دیتا ہے۔ اِس لئے جب اسے طاقت حاصل ہوگی تو ضرور بغاوت کرے گا۔ جب یہ کتاب حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو پہنچی تو آپ نے اس کے جواب میں یہ رسالہ نور الحق حصّہ اوّل لکھا۔ اور پادری مذکور کے جملہ اعتراضات کے مدلل اور مسکت خصم جوابات دیئے۔

## جہاد

جہاد سے متعلق آپ نے اس رسالہ میں ایک نہایت جامع مانع نوٹ لکھا جو ہر زمانہ کے مسلمانوں اور اعداءِ اسلام کے لئے بھی اسلامی جہاد کی حقیقت سمجھنے کے واسطے شمع کا حکم رکھتا ہے۔ حضورؑ فرماتے ہیں:۔

”جاننا چاہئے کہ قرآن شریف یُونہی لڑائی کے لئے حکم نہیں فرماتا بلکہ صرف ان لوگوں کے ساتھ لڑنے کے لئے حکم فرماتا ہے جو خدا تعالیٰ کے بندوں کو ایمان لانے سے روکیں اور اس بات سے روکیں کہ وہ خدا تعالیٰ کے حکموں پر کاربند ہوں اور اس کی عبادت کریں اور اُن لوگوں کے ساتھ لڑنے کے لئے حکم فرماتا ہے جو مسلمانوں سے بے وجہ لڑتے ہیں اور مومنوں کو اُن کے گھروں اور وطنوں سے نکالتے ہیں اور خلق اللہ کو جبراً اپنے دین میں داخل کرتے ہیں اور دین اسلام کو نابود کرنا چاہتے ہیں اور لوگوں کو مسلمان ہونے سے روکتے ہیں۔ یہ وہ لوگ جن پر خدا تعالیٰ کا غضب ہے اور مومنوں پر واجب ہے جو اُن سے لڑیں اگر وہ باز نہ آئیں۔“

(نور الحق حصہ اول روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۶۲)

## عربی زبان میں تالیف کی وجہ

اس کتاب کے عربی زبان میں لکھنے کی بڑی وجہ یہ ہوئی کہ یہ مرتدین از اسلام پادری لوگ اپنا

مولوی اور علماء اسلام میں سے ہونا مشہور کرتے تھے اور اِسی وجہ سے انگریز پادریوں کی نظر میں بھی عزّت سے دیکھے جاتے اور ان کی خوب خاطر و مدارات کی جاتی تھی۔حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ان کے جواب میں یہ کتاب عربی زبان میں لکھی۔اور ان کو چیلنج کیا کہ اگر وہ اپنے اس دعویٰ میں سچے ہیں کہ وہ عالم ہیں اور عربی زبان جانتے ہیں تو اس کے مقابلہ میں عربی زبان میں ایسی ہی کتاب لکھیں اور ان پادریوں کے نام بھی اس کتاب میں درج کر دیئے (صفحہ ۱۵۷) بصورت مقابلہ ان کے لئے پانچ ہزار روپیہ انعام دینے کا بھی وعدہ فرمایا۔اور لکھا کہ ان کی درخواست پر ہم یہ روپیہ جہاں وہ چاہیں جمع کرا دیں گے۔مگر ساتھ ہی آپ نے یہ بھی اعلان فرمادیا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اطلاع دی ہے کہ ان میں سے کوئی بھی اس مقابلہ کے لئے تیار نہیں ہوگا۔ اور یہ ذلیل ورُسوا ہوں گے اور شکست کھائیں گے۔اور تمام دُنیا پر ظاہر ہو جائے گا کہ یہ لوگ عربی زبان سے بالکل جاہل ہیں اور ان کے عالم اور عربی دان ہونے کا دعویٰ غلط ہے۔اور ہر عقلمند سمجھ سکتا ہے کہ اس شخص کو جو عربی زبان سے بالکل جاہل ہو قرآن مجید کی فصاحت و بلاغت پر اعتراض کرنے کا کوئی حق نہیں۔جس شخص کی فصاحت و بلاغت کا عرب کے بڑے بڑے ادیب اور شعراء جیسے لبید بن ربیعہ وغیرہ اور عرب کے فصحاء و بلغاء سِلّہ مان چکے ہیں۔اور اس کی فصاحت و بلاغت پر کسی عرب نے کسی زمانہ میں بھی کوئی اعتراض نہیں کیا۔

پھر آپ نے اسی کتاب میں پادری مذکور کی پولیٹیکل نکتہ چینی کا جواب دیتے ہوئے حکومت کو واشگاف الفاظ میں یہ مشورہ بھی دیا کہ ”یہ بھوکے ننگے لوگ جو اپنا گذارہ نہیں کر سکتے تھے اور نہ مسلمان ان کے کھانے پینے کا انتظام کر سکتے تھے دنیاوی طمع اور مال وزر اور اچھے کھانوں کے لالچ سے گرجوں میں اکٹھے ہو گئے ہیں اور اپنے آپ کو اسلام سے متنفّر ثابت کرنے کے لئے پاکوں کے سردار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر زبانِ طعن دراز کرتے اور گالیاں دیتے اور بدزبانی کرتے ہیں۔اور بے کار رہ کر اپنے نفس کی خواہشات پورا کرنا چاہتے ہیں۔اور ان کے اکابر نے اُنہیں فارغ بٹھا رکھا ہے۔اور اس قسم کی بدزبانی کے گناہوں سے اُنہیں روکنے کے لئے کوئی انتظام نہیں کرتے۔اُنہیں میرا مشورہ یہ ہے کہ انہیں ایسی خدمات دی جانی چاہئیں جو اُن کی قوم اور پیشہ کے لحاظ سے مناسب ہوں۔اُن میں سے جو نجّار ہے اُسے تیشہ دیا جائے اور دھننے والے کو ایک مضبوط دھنکی (پنجن) اور نائی کو نشتر اور اُسترا۔اور تیلی کو ایک بڑا سا کولھو سپرد کیا جائے۔تا ہر شخص ان میں سے اپنے کام میں مشغول ہو جائے جس کا وہ اہل ہے۔اور تا کہ اس انتظام سے وہ فضول گوئی اور بے ہودہ اور

گناہ کی باتوں سے رک جائے۔‘‘(نور الحق حصہ اول روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۴۷ تا ۵۰ ملخصًا) اِس کتاب کے ایک قصیدہ میں آپ نے صلیبی فتنہ کے بداثرات سے محفوظ رہنے کیلئے اور اس کی تباہی کے لئے ایک درد انگیز دُعا بھی فرمائی ہے۔ (نور الحق حصہ اول روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۱۲۷و۱۲۸)

# نور الحق حصّہ دوم

نورالحق حصّہ اوّل کے آخر میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے نہایت عاجزانہ رنگ میں اللہ تعالیٰ سے ایک لمبی دُعا کی ہے۔ اِس میں آپ اللہ تعالیٰ سے مخاطب ہوکر عرض کرتے ہیں:۔

’’اے خدا! ......کیا مَیں تیری طرف سے نہیں؟ اس وقت لعنت وتکفیر کی کثرت ہو گئی۔......فافتح بیننا و بین قومنا بالحق و انت خیر الفاتحین. اے خُدا تو آسمان سے میرے لئے نصرت نازل فرما......اور مصیبت کے وقت اپنے بندے کی مدد کے لئے آ۔مَیں کمزوروں اور ذلیلوں کی طرح ہو گیا اور قوم نے مجھے دھتکار دیا۔اور موردِ ملامت بنایا۔پس تو میری ایسی نصرت فرما جیسی تُو نے اپنے رسُولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی بدر کے دن فرمائی۔واحفظنا یا خیر الحافظین انک الرب الرحیم کتبت علٰی نفسک الرحمة فاجعل لنا حظًا منها وارالنصرة وارحمنا و تب علینا و انت ارحم الراحمین.‘‘ (نورالحق حصہ اول۔روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۱۸۴ ترجمہ ازعربی عبارت)

اِس دُعا پر بمشکل ایک ماہ گذرا ہوگا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی یہ دُعا قبول فرمائی اور سُورج چاند کا گرہن جس کی احادیث نبویہ میں خبر دی گئی تھی کہ سچے مہدی کے ظہور کی یہ علامت ہو گی کہ ماہ رمضان میں تیرھویں رات کو اس کے پہلے حصّہ میں چاند گرہن اور ۲۸ ؍رمضان کو سُورج گرہن ہو گا۔اور قرآن مجید کی آیت وَخَسَفَ الْقَمَرُ وَجُمِعَ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ میں بھی اسی گرہن کی طرف اشارہ تھا۔اور اسی طرح انجیل متی اور یوئیل نبی کی کتاب وغیرہ اور صلحائے امت محمدؐیہ کی کتب میں بھی اس کا تذکرہ پایا جاتا تھا۔اور حضرت نعمت اللہ ولی اور حافظ محمد صاحب لکھوکے والے نے صاف طور پر اس گرہن کو مہدی کے ظہور کی علامت قرار دیا تھا۔اور ملتان کے ایک مشہور ولی کامل حضرت شیخ محمد عبدالعزیز پرہاوری نے تو ازرُوئے الہام یہ خبر بھی دے دی تھی کہ یہ نشان ۱۳۱۱ھ میں ظاہر ہوگا۔ (بدر ۱۴؍مارچ ۱۹۰۷ء صفحہ ۸)

سو اِس مشہور و معروف پیشگوئی کے مطابق جو مختلف زمانوں میں کتابوں میں شائع ہوتی رہی۔ اور جو شیعہ اور سنی دونوں کی کتب حدیث میں ظہور مہدی کی علامت قرار دی گئی تھی ۲۰ ؍مارچ ۱۸۹۴ء کو چاند گرہن اور ۶ ؍اپریل ۱۸۹۴ء کو سورج گرہن ہوا۔ اور جیسا کہ آپ نے دُعا کی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے آسمان سے نصرت نازل فرمائی اور آپ کی صداقت پر چاند اور سُورج کو دو آسمانی شاہد بنا دیا۔ اور اس نشان کا ظہور بالکل یوم بدر کے نشان کی طرح ہوا جسے قرآن مجید میں یوم الفرقان کا نام دیا گیا ہے۔

یہ چاند اور سورج کا گرہن جسے ہزار سال سے صادق مہدی کی شناخت کا معیار قرار دیا جاتا تھا۔ جب ظاہر ہوا تو مولویوں نے ہدایت حاصل کرنے کی بجائے از راہِ تعصّب قسم قسم کے اعتراضات شروع کر دیئے۔ کبھی حدیث کو ضعیف اور مجروح قرار دیا۔ اور کبھی کہا کہ اس کے راویوں میں سے بعض راوی فاسق اور مبتدع اور وضاع ہیں۔ اور کبھی کہا کہ حدیث کے الفاظ کے مطابق رمضان کی پہلی رات کو چاند گرہن نہیں ہوا۔ تب حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے نور الحق حصّہ دوم تحریر فرمایا۔ جس میں آپ نے اس نشان کا ایک بے نظیر نشان ہونا ثابت کیا۔ اور علماء کے ان تمام اعتراضات کے جوابات معقول اور مدلل طریق سے بہ شرح و بسط تحریر فرمائے اور فرمایا کہ حدیث متعلقہ خسوف و کسوف ایک نہایت عظیم الشان غیبی خبر پر مشتمل ہے۔ اور پہلے زمانوں میں کسی مدعی مہدویت یا ماموریت کے لئے ایسا خسوف و کسوف کبھی بطور نشان ظاہر نہیں ہوا۔ اور میں ایسے شخص کو ایک ہزار روپیہ انعام دوں گا جو یہ ثابت کر دے کہ ماہ رمضان کی انہی تاریخوں میں جو حدیث میں مذکور ہیں کسی مدعی مہدویت اور ماموریت کے لئے خلق آدم سے لے کر آج تک کبھی ایسا خسوف کسوف ہوا ہے۔ نیز آپ نے اس شخص کے لئے بھی ایک ہزار روپیہ انعام مقرر فرمایا جو کتب لغت اور اشعار عرب وغیرہ سے یہ ثابت کرے کہ پہلی تاریخ کے چاند کو قمر کہا جاتا ہے۔ مگر ان انعامات کو حاصل کرنے کے لئے کسی کو جرأت نہ ہوئی۔ اس رسالہ کے ٹائیٹل پیج پر زیر عنوان ''تنبیہ'' یہ بھی تحریر فرمایا کہ:۔

> ''یہ کتاب مع پہلے حصّہ اسکے کے پادری عماد الدین اور شیخ محمد حسین بطالوی صاحب اشاعة السنّة اور ان کے انصار و اعوان کی حقیقت علمیہ ظاہر کرنے کے لئے تیار ہوئی ہے۔ جس کے ساتھ پانچ ہزار روپیہ انعام کا اشتہار ہے۔ اگر چاہیں تو روپیہ پہلے جمع کرا لیں۔ اور اگر بالمقابل کتاب لکھنے کے لئے تیار ہوں اور انعامی روپیہ جمع کرانا چاہیں تو ایسی درخواست کی میعاد اخیر جون ۱۸۹۴ء تک ہے۔ بعد اس کے سمجھا جائے

گا کہ بھاگ گئے اور کوئی درخواست منظور نہیں ہوگی۔''

(ٹائیٹل پیج۔نورالحق حصہ دوم۔روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۱۸۷)

اوراسی طرح ''اتمام الحجّة'' میں بھی رسالہ نورالحق سے متعلق لکھا:۔

**''ہماری طرف سے تمام پادریان اور شیخ محمد حسین بٹالوی اور مولوی رسل بابا امرتسری اور دوسرے ان کے سب رفقاء اس مقابلہ کے لئے مدعو ہیں اور درخواست مقابلہ کے لئے ہم نے ان سب کو اخیر جون ۱۸۹۴ء تک مہلت دی ہے اور رسالہ بالمقابل شائع کرنے کے لئے روزِ درخواست سے تین مہینہ کی مہلت ہے۔''**

(اتمام الحجة۔روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۳۰۴)

وہ جون کا مہینہ گذر گیا مگر نہ بٹالوی اور نہ اُن کے رفقاء میں سے اور نہ پادریوں میں سے کسی کو مقابلہ میں آنے کی طاقت ہوئی۔اور نہ ہی دوسرے انعامات کوحاصل کرنے کے لئے سامنے آنے کی جرأت۔ اور اپنی خاموشی سے انہوں نے ثابت کر دیا کہ وہ درحقیقت عالم نہیں بلکہ عربی زبان سے بالکل بے بہرہ اور بےنصیب ہیں۔

# اتمام الحُجَّة

یہ رسالہ حضرت مسیح موعودعلیہ السلام نے مولوی رسل بابا امرتسری پر اتمام حُجّت کرنے کے لئے جون ۱۸۹۴ء میں شائع کیا۔ اِس رسالہ کا کچھ حصّہ عربی میں ہے اور کچھ اُردو میں۔اس کی تالیف کا باعث مولوی رسل بابا امرتسری کا رسالہ حیات المسیح ہوا۔جس میں حضرت مسیح ناصری علیہ السلام کے آسمان پر بجسمہ العنصری زندہ ثابت کرنے کی ناکام کوشش کی گئی تھی۔حضرت مسیح موعودعلیہ السلام نے اس رسالہ میں قرآن مجید اوراحادیث اور ائمہ اور سلف صالحین کے اقوال سے مسیحؑ کی وفات پر مختصراً لیکن جامع بحث کی ہے۔مولوی مذکور نے اپنے رسالہ میں ان کے دلائل کو ردّ کرنے والے کے لئے ایک ہزار روپیہ انعام دینے کا بھی اعلان کیا تھا۔اس کا ذکر کر کے حضرت مسیح موعودعلیہ السلام نے تحریر فرمایا:۔

''کہ وہ ماہ جون ۱۸۹۴ء کے اخیر تک ہزار روپیہ خواجہ یوسف شاہ صاحب اور شیخ غلام حسن صاحب اور میر محمود شاہ صاحب کے پاس یعنی بالاتفاق تینوں کے پاس

جمع کرا کران کی دستی تحریر کے ساتھ ہم کو اطلاع دیں جس تحریر میں ان کا یہ اقرار ہو کہ ہزار روپیہ الصہ ہم نے وصول کرلیا اور ہم اقرار کرتے ہیں کہ مرزا غلام احمد یعنی راقم ھٰذا کے غلبہ ثابت ہونے کے وقت یہ ہزار روپیہ ہم بلا توقف مرزا مذکور کو دے دیں گے اور رسل بابا کا اس سے کچھ تعلق نہ ہوگا'' **(اتمام الحجۃ۔روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۳۰۵)**

اور فیصلہ کرنے والے کے بارہ میں فرمایا کہ ہم

''اس بات پر راضی ہیں کہ **شیخ محمد حسین بطالوی** یا ایسا ہی کوئی زہرناک مادہ والا فیصلہ کرنے کے لئے مقرر ہو جائے۔ فیصلہ کے لئے یہی کافی ہوگا کہ **شیخ بطالوی** مولوی رسل بابا صاحب کے رسالہ کو پڑھ کر اور ایسا ہی ہمارے رسالہ کو اوّل سے آخر تک دیکھ کر ایک عام جلسہ میں قسم کھا جائیں اور قسم کا یہ مضمون ہو کہ اے حاضرین بخدا میں نے اوّل سے آخر تک دونوں رسالوں کو دیکھا اور میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ درحقیقت مولوی رسل بابا صاحب کا رسالہ یقینی اور قطعی طور پر حضرت عیسیٰؑ کی زندگی ثابت کرتا ہے اور جو مخالف کا رسالہ نکلا ہے اس کے جوابات سے اس کے دلائل کی بیخ کنی نہیں ہوئی۔ اور اگر مَیں نے جھوٹ کہا ہے یا میرے دل میں اس کے برخلاف کوئی بات ہے تو میں دعا کرتا ہوں کہ ایک سال کے اندر مجھے جذام ہو جائے یا اندھا ہو جاؤں یا کسی اور بُرے عذاب سے مر جاؤں۔ فقط۔ تب تمام حاضرین تین مرتبہ بلند آواز سے کہیں کہ آمین آمین آمین۔ اور جلسہ برخاست ہو۔

پھر اگر ایک سال تک وہ قسم کھانے والا ان بلاؤں سے محفوظ رہا تو کمیٹی مقرر شدہ مولوی رسل بابا صاحب کا ہزار روپیہ الصہ عزّت کے ساتھ اس کو واپس دے دی گی۔ تب ہم بھی اقرار شائع کریں گے کہ حقیقت میں مولوی رسل بابا نے حضرت مسیح علیہ السلام کی زندگی ثابت کر دی ہے۔ مگر ایک برس تک بہرحال وہ روپیہ کمیٹی مقرر شدہ کے پاس جمع رہے گا۔ اور اگر مولوی رسل بابا صاحب نے اس رسالہ کے شائع ہونے سے دو ہفتہ تک ہزار روپیہ جمع نہ کرا دیا تو ان کا کذب اور دروغ ثابت ہو جائے گا۔''

**(اتمام الحجۃ۔روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۳۰۵، ۳۰۶)**

یہ رسالہ رؤسائے امرتسر اور مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی اور خود مولوی رسل بابا صاحب کو رجسٹری کر کے بھجوایا گیا مگر مولوی رسل بابا صاحب نے اپنے ہزار روپیہ انعام کے اعلان کا پاس نہ کرتے ہوئے خاموشی اختیار کر کے اپنا کذب اور دروغ ثابت کر دیا۔

مولوی رسل بابا صاحب امرتسری حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے اشد ترین مخالفوں میں سے تھے۔ آپ نے اپنی کتاب انجام آتھم میں ان کا شمار نومشہور مفسد مخالفین میں کیا ہے۔ اور وہ آخر کار ۸؍دسمبر ۱۹۰۲ء کو طاعون سے امرتسر میں وفات پا گئے۔

# سِرّ الخلافة

یہ کتاب بھی فصیح و بلیغ عربی زبان میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے تصنیف فرمائی۔ اور جولائی ۱۸۹۴ء میں شائع ہوئی۔ اِس کتاب میں آپ نے مسئلہ خلافت پر جو اہلِ سُنّت اور شیعوں میں صدیوں سے زیر بحث چلا آتا ہے سیر کن بحث کی ہے۔ اور دلائل قطعیہ سے ثابت کر دیا ہے کہ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر اور حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہم اگرچہ چاروں خلیفہ برحق تھے لیکن حضرت ابوبکرؓ سب صحابہ سے اعلیٰ شان رکھتے تھے اور اسلام کے لئے وہ آدم ثانی تھے۔ اور بنظرِ انصاف دیکھا جائے تو آیت استخلاف کے حقیقی معنوں میں وہی مصداق تھے۔ چنانچہ اِس امر کو آپ نے اِس کتاب میں شرح وبسط سے ذکر فرمایا ہے۔ حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ پر شیعہ صاحبان کی طرف سے غصب وغیرہ کے جو اعتراضات کئے جاتے ہیں ان کے مدلل اور مسکت جوابات بھی دیئے ہیں۔ نیز ان کے اور باقی صحابہؓ کے فضائل کا بھی ذکر فرمایا ہے اور شیعوں کی غلطی کو قرآنی آیات کی روشنی میں الم نشرح کیا ہے۔ پھر اہل سنت اور شیعوں کے آپس کے جھگڑوں کا جن میں اکثر لڑائی اور مقدمات تک نوبت پہنچتی ہے ذکر کر کے فیصلہ کا ایک یہ طریق پیش کیا ہے کہ ہم دونوں فریق ایک میدان میں حاضر ہو کر خدا تعالیٰ سے نہایت تضرع اور الحاح سے دُعا کریں۔ اور **لعنة اللہ علی الکاذبین** کہیں۔ پھر اگر ایک سال تک فریق مخالف پر میری دُعا کا اثر ظاہر نہ ہو تو میں ہر عذاب اپنے لئے قبول کروں گا۔ اور اقرار کروں گا کہ مَیں صادق نہیں۔ اور علاوہ ازیں ان کو پانچ ہزار روپیہ بھی انعام دوں گا۔ اور یہ روپیہ اگر چاہیں تو میں گورنمنٹ کے خزانے میں جمع کرا سکتا ہوں یا جس کے پاس وہ چاہیں۔ لیکن اس مقابلہ کے لئے جو حاضر ہو وہ عام آدمی نہ ہو۔ اور ایسے شخص کے لئے یہ ضروری ہو گا کہ پہلے وہ میرے

اس رسالہ کی طرح عربی زبان میں رسالہ لکھے تا معلوم ہو کہ وہ اہلِ علم و فضل سے ہے۔
(ترجمہ۔سر الخلافہ۔روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۳۳۵ تا ۳۳۷ ملخصًا)

مگر اہلِ تشیع کی طرف سے صدائے برنخواست۔

نیز آپ نے اس کتاب میں عقیدۂ ظہور مہدی کا ذکر کر کے اپنے دعویٔ مہدویت پر شرح و بسط سے بحث کی ہے۔ الغرض مسئلہ خلافت پر یہ ایک بیش بہا کتاب ہے۔ جس کی قدر و قیمت کا اندازہ اس کے پڑھنے سے ہی لگ سکتا ہے۔

اس کتاب کے عربی زبان میں لکھنے کا ایک مقصد حضور علیہ السلام نے یہ بھی تحریر فرمایا ہے کہ:۔

''یہ کتاب شیخ محمد حسین بطالوی اور دوسرے علماء مکفرین کے الزام اور افحام اور ان کی مولویّت کی حقیقت کھولنے کے لئے بوعدۂ انعام ستائیس روپیہ شائع ہوئی ہے۔ ستائیس دن بالمقابل رسالہ بنانے کے لئے مہلت دی گئی ہے اور یہ ستائیس دن روز اشاعت سے محسوب ہوں گے۔''

(ٹائٹل پیج سر الخلافہ۔روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۳۱۵)

اور فرمایا ''**آپ کو خدا تعالیٰ کی قسم ہے کہ اگر آپ کو علم عربی میں کچھ بھی دخل ہے۔ ایک ذرہ بھی دخل ہے** تو اب کی دفعہ تو ہرگز مُنہ نہ پھیریں...... **پچیس جولائی ۱۸۹۴ء** تک اس درخواست کی میعاد ہے۔ اگر آپ نے **۲۵؍جولائی ۱۸۹۴ء** تک یہ درخواست چھاپ کر بذریعہ کسی **اشتہار** کے نہ بھیجی تو سمجھا جائے گا کہ آپ اس سے بھاگ گئے۔''

(سرّ الخلافہ۔روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۴۱۸)

مگر جس طرح وہ اور دوسرے مکفر مولوی اس سے پہلی کتابوں کرامات الصادقین اور نور الحق وغیرہ کے مقابلہ میں جن کے ساتھ ہزار ہا روپیہ کا انعام مقرر تھا کتابیں لکھنے سے عاجز آ گئے۔ اسی طرح رسالہ سر الخلافہ کے مقابلہ میں خاموشی اختیار کرنے سے اپنا عاجز ہونا ثابت کر دیا۔

## حضرت مسیح موعود علیہ السلام اور عربی زبان

روحانی خزائن جلد ہفتم کے پیش لفظ میں ہم بہ تفصیل لکھ چکے ہیں کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو عربی زبان کا علم اللہ تعالیٰ کی طرف سے بطور نشان دیا گیا تھا۔ اور آپ نے جس قدر کتابیں عربی زبان میں

لکھیں وہ تائیدالٰہی سے لکھیں، چنانچہ آپ سرّ الخلافہ میں بھی تحریر فرماتے ہیں۔

''میں کئی دفعہ بیان کر چکا ہوں کہ یہ رسائل جو لکھے گئے ہیں تائیدالٰہی سے لکھے گئے ہیں۔ میں ان کا نام وحی اور الہام تو نہیں رکھتا مگر یہ تو ضرور کہتا ہوں کہ خدا تعالیٰ کی خاص اور خارق عادت تائید نے یہ رسالے میرے ہاتھ سے نکلوائے ہیں۔'' (سر الخلافة۔ روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۴۱۵، ۴۱۶)

پھر عجیب بات یہ ہے کہ باوجود مقابلہ کرنے والوں کے لئے ہزار ہا روپیہ بطور انعام دینے کا وعدہ کیا گیا۔ مگر حضرت مسیح موعود علیہ السلام جنہیں خدا تعالیٰ نے اسد اللہ یعنی شیر خدا کا خطاب دیا تھا نہ کسی مکفر مخالف کو اور نہ ہی عیسائی پادریوں میں سے کسی کو آپ کا مقابلہ کرنے کی جرأت ہوئی۔

خاکسار

۱۰؍مارچ ۱۹۶۱ء جلال الدین شمسؔ

ٹائیٹل بار اوّل

يا اهل الكتاب تعالوا الى كلمة سواء بيننا وبينكم الا نعبد الا الله

الحمد لله الموفق انى كتبت هذه الرسالة والصحيفة العجالة لعلاج مرض المتنصرين الذى امتد مداه وعرقهم مداه واكلهم نار انكار الفرقان والصول على كتاب الله القرآن - فاردنا ان نجيهم من مخلب الحمام - ونريهم سوء داءهم ونهديهم الى دواء السقام - فالفنا هذا الكتاب مع انعام كثير لمن اجاب - وهو خمسة الاف من الدراهم لكل من اتى بمثله وارى العجاب - وهو بفضل الله حسن وطيب والطف وادق - وسميته الحصة الاولى من

# نور الحق

عسى ربكم ان يرحمكم

وان عدتم عدنا وجعلنا جهنم

للكافرين حصيرا ان هذا القرآن يهدى

للتى هى اقوم ويبشر المؤمنين الذين يعملون الصالحات ان

لهم اجرا كبيرا

قد طبع فى المطبع المصطفائى پريس فى لاهور سنة ١٣١١ هجري

بار اول جلد ۱۴۰۰

قیمت مجلد ۱۲/

﴿۱﴾ طوبٰی للذی قام لإعلاء کلمة الدین و نهَض یستقری طرق
مبارک وہ جو دین کی مدد کے لئے کھڑا ہو گیا اور ربانی رضا مندی کی راہوں کو
مرضاة اللّٰه النصیر المعین
ڈھونڈھتا ہوا اٹھا۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

الحمد للّٰه ربّ العالمین، والصلاة والسلام علٰی سیّدِ رسله وصفوةِ أحبّته
تمام تعریفیں خدا کے لئے ثابت ہیں جو تمام عالموں کا پروردگار ہے اور درود اور سلام اس کے نبیوں کے سردار پر
وخِیرته مِن خَلقه ومِن کل ما ذرَأ وبرَأ، وخاتَمِ أنبیائه، وفخرِ أولیائه، سیّدِنا
جو اس کے دوستوں میں سے برگزیدہ اور اس کی مخلوق اور ہر یک پیدائش میں سے پسندیدہ اور خاتم الانبیاء اور فخر اولیاء ہے
وإمامنا ونبیِّنا محمد ن المصطفی الذی هو شمس اللّٰه لتنویر قلوب أهل
ہمارا سید ہمارا امام ہمارا نبی محمد مصطفٰی جو زمین کے باشندوں کے دل روشن کرنے کے لئے خدا کا آفتاب ہے اور سلام اور
الأرضین، وآلِه وصحبه وکلٍّ من آمن واعتصم بحبل اللّٰه واتقی، وجمیع
درود اس کی آل اور اس کے اصحاب اور ہر یک پر جو مومن اور حبل اللہ سے پنجہ مارنے والا اور متقی ہو اور ایسا ہی خدا کے
عباد اللّٰه الصالحین. أما بعد فاعلموا أیها الإخوان، بارک اللّٰه فیکم ولکم
تمام نیک بندوں پر سلام۔ بعد اس کے اے بھائیو خدا تم میں اور تمہارے لئے اور تم پر برکت نازل کرے
وعلیکم، أن فساد زماننا هذا قد بلغ إلی النهایة، وسوّد الشرک والفسق
تمہیں معلوم ہو کہ ہمارے اس زمانہ کا فساد انتہا تک پہنچ گیا اور شرک اور بدکاریوں اور بے ایمانیوں نے بہتوں کے
والارتداد وجوهَ کثیر من الناس، وانتابت الفتن المبیدة والبدعات المُسْحِتة،
منہ کو سیاہ کر دیا ہے اور ان ہلاک کرنے والے فتنے اور بیخ کنی کرنے والی بدعتیں یکے بعد از دیگرے ظاہر
ولم تَخْلُ تَتابعُ إلی أن أدرکَ عَطَبُ الضلالة الذین کانوا سفهاءً بادیَ الرأی،
ہو رہی ہیں ان کا پے در پے آنا کم نہ ہوا یہاں تک کہ ان لوگوں کو موت نے گھیر لیا جو احمق اور موٹی عقل والے

وكانوا من تعاليم الله غافلين. وأنتم ترون العواصف التی هبت فی هذه
اور الٰہی تعلیموں سے غافل تھے۔ اور تم دیکھ رہے ہو کہ ان دنوں میں کیسی تیز آندھیاں چل رہی
الأيام، والشرور التی هاجت وماجت من كلّ طرف وصُبّت كوابلٍ ﴿۲﴾
ہیں اور کیسی ہریک طرف سے شرارتیں برانگیختہ اور موجزن ہوکر بارش کی طرح اسلام پر گر رہی ہیں
على الإسلام، حتى حل كلَّ قلب حُبُّ الدنيا وشهواتها، إلا الّذی
یہاں تک کہ ہریک دل میں دنیا کی محبت اور دنیا کی شہوات گھر کر گئیں اور ان سے
عصمه رحم الله، فانثنی بفضل منه ورحمه وكان من المحفوظين.
کوئی نہیں بچ سکا بجز اس کے جس کو خدا کے رحم نے بچالیا جس پر رحم ہوا وہ فضل اور رحم الٰہی کے ساتھ ان تمام بلاؤں سے
وترون كيف ذهبت ريح عامة المسلمين وتفرّقوا، وانتشروا انتشار
باہر نکل آیا اور بچ گیا۔ اور تم دیکھ رہے ہو کہ کیسی عام لوگوں کی ہوا نکل گئی اور ان میں نااتفاقی اور تفرقہ پیدا ہوگیا اور
الجراد، واستنّت نفوسهم الأمّارة استنانَ الجِياد، وتركوا سِيَرَ المتقين
وہ ٹڈیوں کی طرح الگ الگ جا پڑے اور ان کے بیراہ نفسوں نے خودرو گھوڑوں کی طرح توسنے شروع کئے اور پرہیزگاروں
المتواضعين. هذه أحوال العامة، وأما حال علماء هذه الديار فهو شرٌّ
اور فروتنوں کی خصلتیں انہوں نے چھوڑ دیں۔ یہ تو عام لوگوں کا حال ہے مگر اس ملک کے اکثر عالموں کا حال اس سے
من ذٰلك، ما بقِی لأكثرهم شغل من غير أن يُكذّبوا صدوقًا، أو
بھی بدتر ہے ان میں سے بہتوں کا شغل بجز اس کے اور کچھ نہیں کہ کسی سچے کو جھوٹا قرار دیں یا
يُكفّروا مؤمنًا، وليس معهم من العلم إلا كنُغْبةِ طيرٍ أصغرِ الطيور أو أقلّ
کسی مومن کو کافر ٹھہراویں ان کا علم تو فقط اس قدر ہے جیسے کہ چھوٹے سے بلکہ بہت سے کم قدر پرند کی چونچ میں پانی
منها، ولكن الكبر أكبرُ مِن كِبر الشياطين. يُعلُون أنفسهم بغير حق،
سما سکتا ہے مگر تکبر شیطان کے تکبر سے بھی زیادہ ہے۔ یہ لوگ اپنے تئیں بے وجہ اونچا کھینچتے ہیں
ومن كان تبوّأ ذروةً فی الفضل والعلم فهو ليس فی أعينهم إلا جاهِلٌ غَبِیٌّ
اور جو شخص درحقیقت فضل اور علم کے بلند ٹیلے پر جاگزین ہو وہ ان کی نظر میں ایک جاہل غبی ہے۔

ومَن مُلئ قلبه إيمانًا ومعرفة، فهو ليس عندهم إلا كافر دجّال. فانظروا
اور جو شخص درحقیقت ایمان اور معرفت سے بھر گیا وہ ان کے نزدیک ایک کافر دجال ہے۔ سو دیکھو
كيف عُمِّيتُ عليهم الحقائق، وكذلك يجعل اللّٰه مآل الزائغين
کیسے حقیقتیں ان پر چھپ گئیں اور خدا ایسا ہی ان لوگوں کا انجام کرتا ہے جو ٹیڑھے چلتے اور حد سے گذرتے ہیں۔
المعتدين. و قد رأيتم أننا كيف أوذينا من لُسُنِهم إنهم كذّبونا،
اور آپ لوگوں نے دیکھا کہ ہم کیسے ان لوگوں کی زبانوں سے ستائے گئے انہوں نے ہمیں جھٹلایا گالیاں نکالیں لعنتیں کیں
شتمونا، لعنونا، وما كان لهم علينا ذنب وما كنّا مجرمين. ثم ما
اور ہم نے کوئی ان کا گناہ نہیں کیا تھا اور نہ کوئی جرم سرزد ہوا تھا۔ پھر انہوں نے اسی پر قناعت نہ کی
اقتصروا عليه بل جاء وا يُهرعون إلينا مشتعلين، وسمَّونا كافرين. وما ﴿۳﴾
بلکہ اشتعال طبع سے ہماری طرف سے دوڑے اور ہمارا نام کافر رکھا اور انہیں نہیں چاہیئے تھا کہ بے ڈر ہوکر
كان لهم أن يتكلموا فى مُسلمين إلا خائفين. ولكنهم لا يبالون نَهْىَ
مسلمانوں کے حق میں ایسے کلمات منہ پر لاتے مگر وہ لوگ خدا تعالیٰ کی ممانعت کی کچھ پرواہ نہیں کرتے بلکہ
ذى الجلال بل لهم أعمال دون ذٰلك يقولون للمسلم لستَ مؤمنا،
وہ تو اور ہی کاموں میں لگے ہوئے ہیں مسلمانوں کو کہتے ہیں کہ تو مومن نہیں اور جانتے ہیں کہ ایسا کہنے سے
ويعلمون أنهم تركوا القرآن بقولهم هذا واتخذوه مهجورا، فبعدوا عن الحق
وہ قرآن کو چھوڑتے ہیں اور قرآن کو تو وہ چھوڑ ہی بیٹھے ہیں سو اسی وجہ سے وہ سچائی سے دور جا پڑے اور ان کے دل
فقستْ قلوبهم يفعلون ما يشاء ون، ولا يتقون افتراءً ولا زورا، وكذلك
سخت ہوگئے۔ جو چاہتے ہیں کرتے ہیں نہ افترا سے کچھ پرہیز اور نہ جھوٹ سے کچھ خوف اور اسی طرح انہوں نے ہم پر
افتروا علينا وحثُّوا ناسًا كثيرا من ذوى سفه علٰى إيذاءنا، وكفّرونا من غير
افترا کیا اور بہت سے نادان لوگوں کو ہمارے ستانے کے لئے اٹھایا اور ہمیں کافر ٹھہرایا حالانکہ کوئی
علم ولا برهان مبين. وأَمَّهم فى هذه الفتاوىٰ شيخٌ عارى الجلدة من
بھی وجہ کفر نہیں تھی اور ان فتووں میں پیشوا ان کا ایک شیخ ہے جو انسانیت کے پیرایہ سے بے بہرہ

الحُلل الإنسانية والديانة الإيمانية، وتبعوه أمثاله جهلا وحمقا، وما
اور برہنہ اور ایمانی دیانت سے عاری ہے اور اس کے پیرو اسی کی مانند ہیں جو محض جہل اور حمق
كنا كمجهول لا يُعْرَف، بل كانوا على إسلامنا مطّلعين. وما صرنا
سے اس کے پیچھے ہو لئے اور ہم ایسے نہیں تھے جو ہمارا حال ان سے پوشیدہ ہو بلکہ ہمارے اسلام پر وہ مطلع تھے اور
بتكفيرهم كافرين عند الله، ولكن سُبِرَ إيمانهم وتقواهم ومبلغ
ان کے کہنے سے ہم خدا کے نزدیک کافر نہیں ہو گئے مگر ان کا ایمان اور ان کا تقویٰ اور ان کا اندازہ
فهمهم وعلمهم، وتبيّنَ ما كانوا يسترون، وبَان أنهم كانوا حاسدين.
فہم اور علم سے آزمایا گیا اور جو کچھ وہ چھپاتے تھے وہ سب ظاہر ہوگیا اور کھل گیا کہ وہ حاسد ہیں۔
يا حسرة عليهم ما عطف إلينا أحد منهم ليسأل ما أشكل عليه حلمًا
ان پر افسوس کہ ان میں سے ایک بھی ہماری طرف متوجہ نہ ہوا تا اپنی مشکلات کی نسبت حلم
ورفقًا، وما سمعْنا صَكّةَ مستفتحٍ من المسترشدين. وما جاء نا أحد
اور رفق سے سوال کرتا اور ہم نے کسی کھٹکھٹانے والے کا کھٹکا نہ سنا جو رشد حاصل کرنے کا طالب ہو اور کوئی
منهم بصدق القلب وصحة النيّة، بل بادروا إلى التكفير وكفّروا قبل
ان میں سے ہمارے پاس صدق قلب اور صحت نیت سے نہ آیا بلکہ جھٹ پٹ تکفیر کی طرف دوڑے اور
أن يثبُت كفرنا. ثم ما اقتصروا عليه بل قالوا إن هؤلاء مرتدون
قبل اس کے جو ہمارا کفر ثابت ہو کافر ٹھہرایا اور پھر اسی پر بس نہ کیا بلکہ یہ کہا کہ یہ لوگ مرتد
خارجون من الدّين، وفيّ قتلهم أجر عظيم، ونهبُ أموالهم حلالٌ ﴿۴﴾
اور دین سے خارج ہیں اور ان کا قتل کرنا بڑے ثواب کی بات ہے اور ان کا مال لوٹنا اگرچہ چوری سے ہی
طيب ولو بالسرقة، وأخذُ نسائهم وسبيُ ذراريهم عملٌ صالح حسن،
کیوں نہ ہو حلال طیب ہے اور ان کی عورتوں کو پکڑ لینا اور ان کی اولاد کو غلام بنا لینا عمل صالح میں داخل ہے
ومَن انسل بسُحرة وسقط على أحد من مسافريهم كاللصوص فهو
اور جو شخص فجر کو پہلے وقت اٹھے اور جنگل میں نکل جائے اور ان کے مسافروں میں سے کسی پر چوروں کی طرح ڈاکہ مارے

مِن نُخب الصالحين. هذه أقوالهم وفتاواهم، وما امتنعوا إلى هذا الوقت
تو وہ بڑا ہی نیک بخت اور چنے ہوئے نکوکاروں میں سے ہے۔ یہ ان کی باتیں اور یہ ان کے فتوے ہیں اور اب تک ان
من هذه الفتن الصمّاء، وما فاء وا إلى الارعواء، وما كانوا متندّمين.
نہائت پُر شر فتنوں سے باز نہیں آئے اور حیا کی طرف رجوع نہیں کیا اور نہ نادم ہوئے۔
ولولا خوف سيف الدولة البرطانية لمزّقونا كلّ ممزّق، ولكن
اور اگر انگریزی سلطنت کی تلوار کا خوف نہ ہوتا تو ہمیں ٹکڑے ٹکڑے کر دیتے لیکن
هذه الدولة القاهرة السائسة المباركة لنا - جزاها اللّٰه منّا خير الجزاء -
یہ دولت برطانیہ غالب اور باسیاست جو ہمارے لئے مبارک ہے خدا اس کو ہماری طرف سے جزاء خیر دے۔
تؤوى الضعفاءَ تحت جناح التحنّن والترحم، فما كان لقويٍّ أن يظلم
کمزوروں کو اپنی مہربانی اور شفقت کے بازو کے نیچے پناہ دیتی ہے پس ایک کمزور پر زبردست کچھ تعدی نہیں کر سکتا
الضعيف، فنعيش تحت ظلها بالأمن والعافية شاكرين. وإنّ هذا فضل
سو ہم اس سلطنت کے سایہ کے نیچے بڑے آرام اور امن سے زندگی بسر کر رہے ہیں اور شکر گذار ہیں
اللّٰه علينا وإحسانه أنه ما فوّض أمرنا إلى ملِكٍ ظالمٍ يدوسنا تحت
اور یہ خدا کا فضل اور احسان ہے جو اس نے ہمیں کسی ایسے ظالم بادشاہ کے حوالہ نہیں کیا جو ہمیں پیروں کے نیچے کچل ڈالتا
الأقدام ولا يرحم، بل أعطانا ملِكةً راحمةً التى تربينا بوابل الإحسان
اور کچھ رحم نہ کرتا بلکہ اس نے ہمیں ایک ایسی ملکہ عطا کی ہے جو ہم پر رحم کرتی ہے اور احسان کی بارش سے اور مہربانی کے مینہ سے
والإكرام، وتنهضنا من حضيض الضعف والهوان، فجزاها اللّٰه خير ما
ہماری پرورش فرماتی ہے اور ہمیں ذلت اور کمزوری کی پستی سے اوپر کی طرف اٹھاتی ہے سو خدا اس کو وہ جزاء خیر دے
جازٰى ملِكًا عادلًا عن رعيته، وأجزلَ لها الأجر وباركَ فيها ولها،
جو ایک عادل بادشاہ کو اس کی رعیت پروری کی وجہ سے ملتی ہے اور اس کو بہت ہی بدلہ دے اور اس میں اور اس کے لئے برکت
وتفضّلَ عليها بنعماء التوحيد والإسلام، ورحمها كما هى رحمنا ☆
نازل کرے اور اس پر یہ احسان بھی کرے کہ وہ مسلمان جائے ہو اور توحید اور اسلام کی نعمت اس کو ملے اور اس پر

☆ سهو والصحيح ”رحمتنا“ (الناشر)

وھو ربنا أرحم الراحمین. ﴿۵﴾

رحم کرے جیسا کہ اس نے ہم پر رحم کیا اور وہ ہمارا خدا رحم میں سب سے بڑھ کر ہے۔

وأنتم تعلمون أیھا الإخوان أن فتاوی التکفیر ما کانت مبنیّة علی

اور بھائیو آپ لوگ جانتے ہیں کہ تکفیر کے فتوے کسی تحقیق پر مبنی نہیں تھے

تحقیق وما کان فیھا رائحة صدق، بل نسجوا کلھا بمنسج الکید

اور ان میں سچائی کی بُو بھی نہیں تھی بلکہ وہ سب فتوے مکر اور

والظلم والزور افتراءً وحسدًا من عند أنفسھم، وکانوا یعرفوننا ویعرفون

ظلم اور جھوٹ کی تُر پر بُنے گئے تھے لیکن محض افترا اور نفسانی حسد سے اور یہ لوگ خوب جانتے تھے کہ

إیماننا، ویرون بأعینھم أنّا نحن مسلمون، نؤمن باللّٰہ الفرد الصمد

ہم مومن ہیں اور اپنی آنکھوں سے دیکھتے تھے کہ ہم مسلمان ہیں خدائے واحد لاشریک پر ایمان لاتے ہیں اور

الأحد، قائلین لَا إلٰہ إلّا ھو، ونؤمن بکتاب اللّٰہ القرآن، ورسولِہ سیدنا

کلمہ لا الہ الا اللہ کے قائل ہیں اور خدا کی کتاب قرآن اور اس کے رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو جو

محمد خاتم النبیین، ونؤمن بالملائکة ویوم البعث، والجنة والنار،

خاتم الانبیاء ہے مانتے ہیں۔ اور فرشتوں اور یوم البعث اور دوزخ اور بہشت پر ایمان رکھتے

ونصلی ونصوم، ونستقبل القبلة، ونحرّم ما حرّم اللّٰہ ورسولہ، ونُحِلُّ ما

ہیں اور نماز پڑھتے ہیں اور روزہ رکھتے ہیں اور اہل قبلہ ہیں اور جو کچھ خدا اور رسول نے حرام کیا اس کو حرام

أحَلَّ اللّٰہ ورسولہ، ولا نزید فی الشریعة ولا ننقص منھا مثقال ذرّة، ونقبل

سمجھتے اور جو کچھ حلال کیا اس کو حلال قرار دیتے ہیں اور نہ ہم شریعت میں کچھ بڑھاتے اور نہ کم کرتے ہیں اور ایک ذرہ

کل ما جاء بہ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم وإنْ فھِمْنا أو لم نفھَم سِرَّہ

کی کمی بیشی نہیں کرتے اور جو کچھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ہمیں پہنچا اس کو قبول کرتے ہیں چاہے ہم اس کو

ولم نُدرک حقیقتہ، وإنّا بفضل اللّٰہ من المؤمنین الموحّدین المسلمین.

سمجھیں یا اس کے بھید کو سمجھ نہ سکیں اور اس کی حقیقت تک پہنچ نہ سکیں اور ہم اللہ کے فضل سے مؤمن موحد مسلم ہیں۔

وما خالفُنا المكفّرين إلّا فی وفاة عيسى ابن مريم عليه السلام،
اور جن لوگوں نے ہمیں کافر ٹھہرایا ان سے ہم صرف اسبات میں ان کے مخالف ہیں کہ ہم حضرت عیسٰی علیہ السلام کی وفات
فاغتاظوا غيظا شديدا، ومُلئوا منه كأنهم لا يؤمنون بآية يٰعِيْسٰى اِنِّیْ
کے قائل ہیں وہ لوگ بہت غضبناک ہوئے اور غصہ سے بھر گئے گویا انہیں اسبات پر کچھ ایمان نہیں کہ اے عیسٰے میں
مُتَوَفِّيْكَ [1] ولا يؤمنون بوعد الوفاة الذی قد صُرّح فيها، وكأنهم لا ﴿۶﴾
تجھے وفات دوں گا اور نہ وعدہ وفات پر ایمان ہے جس کی اس آیت میں تصریح ہے اور گویا وہ لوگ اس آیت کو بھی پہچانتے نہیں
يعرفون آية فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِی التی فيها إشارة إلى إنجاز هذا الوعد ووقوع
جس میں حضرت عیسٰی کا اقرار ہے کہ تو نے مجھے وفات دی یہ وہی آیت فلما توفیتنی ہے جس میں اس وعدہ موت کے پورے
الموت. والآيات بيّنة منكشفة، فلعلّهم فی شك من كتاب مبين،
ہونے کی طرف اشارہ ہے جو آیت انـی متـوفیک میں ہو چکا تھا آیات کھلے کھلے ہیں مگر شاید یہ لوگ قرآن پر یقین نہیں
فنبذوا كتاب الله وراء ظهورهم بعدما كانوا مؤمنين.
رکھتے اور شک میں ہیں اور کتاب اللہ کو انہوں نے ایمان لانے کے بعد اپنی پس پشت پھینک دیا ہے۔

وتعجّبتُ. ولا تعجُّبَ مِن ختم الله وإضلاله. أن أكثر علماء
اور میں نے تعجب کیا اور خدا کے قہر اور اس کے گمراہ کرنے سے کچھ تعجب بھی نہیں کہ اس ملک کے اکثر
هذه الديار فسدوا حتى عُطّلت حواسّهم، وسُلبت عقولهم، وغُمرت
مولوی بگڑ گئے یہاں تک کہ ان کے حواس بے کار اور معطل ہو گئے اور ان کی عقلیں مسلوب ہو گئیں اور ان کی
مداركهم، وكُدّرت آراؤهم، وغُشيت أعينهم. فيا عجبًا لفعل الله
دماغی قوتیں گم ہو گئیں اور ان کی راؤں پر تاریکی چھا گئی اور آنکھوں پر پردے پڑ گئے سو دیکھو خدا کا کام اور
وقهره كيف أخذ كلَّ ما كان عندهم من البصيرة والمعرفة والدراية،
اس کا قہر کس طرح سے اس نے ان کی بصیرت اور معرفت اور دانائی لے لی
وتركهم فی ظلماتٍ لا يبصرون. لا يأخذهم رِقّةٌ على مصائب الإسلام
اور ان کو اندھیرے میں چھوڑ دیا ان کا دل اسلام کی مصیبتیں دیکھ کر کچھ بھی نرم نہیں ہوتا

[1] ال عمران:۵۶

یکفّروننا ویکفّرون کلَّ من خالفهم من المسلمین فی أدنٰی أمر ولو
ہمیں کافر ٹھہراتے ہیں اور نہ صرف ہمیں بلکہ ہر یک مسلمان ان کے نزدیک کافر ہے جبکہ وہ ایک ادنیٰ بات میں بھی
فی بعض مسائل الاستنجاء ، ویَدُعُّون المسلمین بأیدیهم ویریدون
ان کا مخالف ہو اگرچہ کسی استنجاء کے مسئلہ میں ہی اختلاف ہو مسلمان کو دھکے دے دے کر دین سے باہر نکالتے ہیں
أن یُقلّلوا الإسلام. ویرون بأعینهم أن النصاری قد غلبوا وکثر
اور چاہتے ہیں کہ اسلام بہت کم رہ جائے اور اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں کہ نصاریٰ غالب آ گئے اور ان کا مذہب
مذهبهم وامتد إلی أقطار الأرض، وهم ینسلون من کل حدب،
زمین پر بہت بڑھ گیا اور زمین کے کناروں تک پھیل گیا اور ہر یک بلندی انہیں کے حصہ میں آ گئی اور
واتخذوا العبدَ العاجز إلهًا، ونحتوا ابنًا وأبًا، ورسَوا علی خزعبلاتهم
ایک عاجز بندہ کو انہوں نے خدا ٹھہرایا اور اپنی طرف سے باپ اور بیٹا تراش لیا اور اپنی باطل باتوں پر
أمثالَ الجبال والرُّبی. وعلماؤنا هؤلاء عقدوا لجهلاتهم الحُبی،
پہاڑوں اور ٹیلوں کی طرح استحکام پکڑ گئے اور یہ ہمارے مولوی لوگ ان کے آگے ان کی باطل باتوں کے سننے کے لئے
وصارت کلماتهم لزهرِ فِرْیتِهم کالصبا، وجمعوا روایاتٍ واهیة ﴿۷﴾
زانو باندھ کر بیٹھ گئے اور ان کی باتیں عیسائیوں کے شگوفوں کے لئے بادصبا کے حکم میں ہو گئیں اور بے ہودہ اور سست
کحاطب لیل أو طالب سیل، ونصروا النصاری بکلماتهم، وقالوا إن
روائتیں انہوں نے جمع کیں جیسے کوئی رات کو ہر ایک قسم کی خشک تر لکڑی جمع کرتا ہے یا جیسے کوئی طوفان کا طالب ہوتا ہے اور
المسیح منفرد ببعض صفاته، وما وُجد فیه من کمال وجلال وعظمة
انہوں نے نصاریٰ کو اپنی باتوں سے مدد دی جیسا کہ انہوں نے کہا کہ مسیح ابن مریم اپنی بعض صفات میں بے مثل ہے اور جو کمال
فهو لا یوجد فی غیره. إنه کان علی أعلی مراتب العصمة، ما مسّه
اور بزرگیاں اس میں پائی جاتی ہیں اس کے غیر میں نہیں پائی جاتیں وہ ہی ایک ہے جو اعلیٰ درجہ پر گناہوں سے پاک ہے
الشیطان عند تولُّده، ومسَّ غیرَه من الأنبیاء کلّهم، ولا شریک له
شیطان نے اس کی پیدائش کے وقت اس کو چُھوا نہیں اور بجز اس کے سب نبیوں کو چھوا اور کوئی شیطان کے مس سے بچ

فی هذه الصفة حتی خاتم النبیین. وقالوا إنه کان خالق الطیور
نہ سکا مگر ایک مسیح اور اس صفت میں نبیوں میں سے اس کا کوئی بھی شریک نہیں یہاں تک کہ خاتم الانبیاء بھی۔ اور خدا تعالیٰ
کخلق اللّٰہ تعالیٰ، وجعله اللّٰہ شریکه بإذنه، والطیور التی توجد فی
کی طرح وہ پرندوں کا بھی خالق تھا اور خدا تعالیٰ نے اپنے اذن سے اس کو اپنا شریک بنایا۔ سو وہ سب پرندے جو
هذا العالم تنحصر فی القسمین خَلْق اللّٰه وخَلْق المسیح. فانظر
دنیا میں پائے جاتے ہیں دو قسم کے ہیں کچھ خدا کی پیدائش اور کچھ مسیح کی سو دیکھو کیوں کر
کیف جعلوا ابن مریم من الخالقین. ویُشیعون فی الناس هذه
ابن مریم کو خالق بنا دیا۔ اور لوگوں میں یہ عقائد شائع کرتے ہیں اور نہیں جانتے کہ
العقائد ولا یدرون ما فیها من البلایا والمنایا، ویؤیّدون المتنصِّرین.
ان عقیدوں میں کیا کیا بلائیں اور موتیں ہیں اور نصاریٰ کو مدد پہنچا رہے ہیں۔ اور ان عقائد کی شامت سے اب تک
وهلک بها إلی الآن ألوف من الناس ودخلوا فی الملّة النصرانیة
ہزاروں انسان ہلاک ہو چکے اور نصرانی مذہب میں داخل ہوگئے بعد اس کے جو وہ مسلمان تھے۔
بعد ما کانوا مسلمین. وما کان فی القرآن ذکرُ خَلْقه علی الوجه
اور قرآن میں مسیح کے پرندے بنانے کا ذکر حقیقی طور پر کہیں بھی نہیں اور خدا نے اس
الحقیقی، وما قال اللّٰه تعالیٰ عند ذکر هذه القصة فیصیر حیًّا بإذن اللّٰه،
قصہ کے ذکر کرنے کے وقت یہ نہیں فرمایا کہ فیصیر حیا باذن اللّٰه بلکہ یہ فرمایا کہ فیکون طیرا باذن اللّٰه
بل قال فَيَكُوْنُ طَيْرًا بِإِذْنِ اللّٰهِ [1] فانظروا لفظ "فیکُونُ" ولفظ "طَیرًا"،
سو لفظ فیکون اور لفظ طیرا میں غور کرو کہ کیوں اس علیم حکیم نے انہیں
لِمَ اختارهما العلیم الحکیم وترک لفظ "یصیر" و "حیًّا"؟ فثبت من ههنا
دونوں لفظوں کو اختیار کیا اور لفظ فیصیر حیا کو چھوڑ دیا سو اس جگہ ثابت ہوا کہ اس جگہ خدا تعالیٰ عزّوجلّ
أن اللّٰه ما أراد هٰهنا خلقًا حقیقیا کخلقه عزّوجل. و یؤیّده ما جاء فی کتب ﴿۸﴾
کی مراد حقیقی خلق نہیں ہے اور وہ خالقیت مراد نہیں ہے جو اس کی ذات سے مخصوص ہے اور اس کی تائید وہ بیانات

[1] اٰل عمران:۵۰

التفسير من بعض الصحابة أن طير عيسٰى ما كان يطير إلا أمام أعين
کرتے ہیں جو بعض صحابہ سے تفسیروں میں بیان ہوئے ہیں اور وہ یہ کہ عیسٰی کا پرندہ اسی وقت تک پرواز کرتا تھا جب تک کہ
الناس، فإذا غاب سقط على الأرض ورجع إلى أصله كعصا موسٰى،
وہ لوگوں کی نظروں کے سامنے رہتا تھا اور جب غائب ہوتا تھا تو گر جاتا تھا اور اپنی اصل کی طرف رجوع کرتا تھا جیسے
وكذٰلك كان إحياء عيسى، فأين الحياة الحقيقى؟ فلأجل ذلك
عصا موسٰی کا اور عیسٰی کا مردوں کو زندہ کرنا بھی ایسا ہی تھا سو اس جگہ حیات حقیقی کہاں ثابت ہوئی سو اسی لئے
اختار اللّٰه تعالى فى هذا المقام ألفاظًا تناسب الاستعارات ليشير إلى
خدا تعالیٰ نے اس مقام میں وہ لفظ اختیار کئے جو استعارات کے مناسب حال تھے تا کہ اس اعجاز کی طرف اشارہ کرے جو
الإعجاز الذى بلغ إلى حدّ المجاز، وذكر مجازًا ليُبيّن إعجازًا، فحمله
مجاز کی حد تک پہنچا تھا اور مجاز کو اس لئے ذکر کیا کہ تا ان کے معجزہ کو جو خارق عادت تھا بیان فرماوے پس اس مجاز کو
الجاهلون المستعجلون على الحقيقة، وسلكوه مسلكَ خَلْق اللّٰه مِن
جاہلوں نے حقیقت پر حمل کر دیا اور ایسے مرتبہ میں داخل کیا جو الٰہی پیدائش کا مرتبہ ہے حالانکہ وہ صرف
غير تفاوت، مع أنه كان مِن نفخ المسيح وتأثير روحه مِن غير مقارنة
نفخ مسیح اور اس کی روح کی تاثیر سے تھا اور اس کے ساتھ کوئی دعا نہیں تھی سو ایسے سمجھنے والے ہلاک ہوئے
دعاء☆، فهلكوا وأهلكوا كثيرا من الجاهلين. والقرآن لا يجعل شريكا فى
اور بہتوں کو جاہلوں میں سے ہلاک کیا۔ اور قرآن تو کسی کو خدا کی خالقیت میں شریک نہیں کرتا اگرچہ ایک
خلق اللّٰه أحدًا ولو فى ذباب أو بعوضة، بل يقول إنه واحد ذاتًا وصفاتًا،
مکھی بنانے یا ایک مچھر بنانے میں شراکت ہو بلکہ وہ کہتا ہے کہ خدا ذاتاً وصفاتاً واحد لاشریک ہے سو تم قرآن کو
فاقرءوا القرآن كالمتدبرين. فالأمر الذى ثبت عقلًا ونقلًا واستدلالًا
ایسا پڑھو جیسا کہ تدبر کرنے والے پڑھتے ہیں۔ سو جو امر عقلاً و نقلاً و استدلالاً ثابت ہو گیا۔

☆(**الفائدة**) كان الاحياء بالنفخ كالاماتة بالنظر ) پھونک سے زندہ کرنا ایسا تھا جیسے نظر سے مارنا۔منه

فتَـى اللّٰه الذى أشار اللّٰه فى كتابه إلٰى حياته، وفرض علينا أن نؤمن بأنه
مرد خدا ہے جس کی نسبت قرآن میں اشارہ ہے کہ وہ زندہ ہے اور ہم پر فرض ہو گیا ہے کہ ہم اس بات پر ایمان لاویں
حیٌّ فى السماء ولم يمت وليس من الميتين.
کہ وہ زندہ آسمان میں موجود ہے اور مُردوں میں سے نہیں۔
و أما نـزول عيسٰى من السّماء فقد أثبتنا بطلانه فى كتابنا الحمامة،
مگر یہ بات کہ حضرت عیسیٰؑ آسمان سے نازل ہوں گے سو ہم نے اس خیال کا باطل ہونا اپنی کتاب حمامۃ البشریٰ
وخلاصته أنّا لا نجد فى القرآن شيئا فى هذا الباب من غير خبر وفاته الذى
میں بخوبی ثابت کر دیا ہے اور خلاصہ اس کا یہ ہے کہ ہم قرآن میں بغیر وفات حضرت عیسیٰؑ کے اور کچھ ذکر نہیں پاتے اور
نـجـدهـا فـى مقامات كثيرة من الفرقان الحميد. نعَمْ جاء لفظ النـزول فى
وفات کا ذکر نہ ایک جگہ بلکہ کئی مقامات میں پاتے ہیں۔ ہاں بعض احادیث میں نزول کا
بعض الأحاديث، ولكنه لفظ قد كثر استعماله فى لسان العرب على نـزول
لفظ آیا ہے لیکن وہ لفظ ایسا ہے کہ زبان عرب میں اکثر استعمال اس کے
الـمسـافـريـن إذا نـــزلـوا مـن بـلـدة ببلدة أو من مُلك بملك متغربين.
مسافروں کے حق میں ہے جب وہ ایک شہر سے دوسرے شہر میں وارد ہوں اور یا ایک ملک سے دوسرے
والنـزيل هو المسافر كما لا يخفى على العالمين.
ملک میں سفر کر کے آویں اور نزیل تو مسافر کو ہی کہتے ہیں جیسا کہ جاننے والوں پر پوشیدہ نہیں۔
و أمّـا لـفـظ التـوفـى الـذى يـوجـد فى القرآن فى حق المسيح
مگر توفّی کا لفظ جو قرآن میں حضرت مسیح اور دوسروں کے حق میں پایا جاتا ہے سو اس میں بغیر معنے مارنے کے
وغيـره من بنى آدم فلا سبيل فيه إلى تآويل أخرى بغير الإماتة، وأخذنا
اور کوئی تاویل نہیں ہو سکتی اور یہ معنے مارنے کے ہم نے
مـعـنـاه مـن النبى ومن أجلّ الصحابة لا مِـن عـنـد أنـفسنا. وأنت تعلم ﴿۵۱﴾
نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور اُس کے بزرگ صحابہ سے لئے ہیں یہ نہیں کہ اپنی طرف سے گھڑے ہیں اور تُو جانتا ہے کہ

أن الإماتة أمر ثابت دائم داخل فی سنن اللّٰه القديمة، وما من رسول إلا

مارنا ایک امر ثابت دائم الوقوع اور خدا تعالیٰ کی قدیم سنتوں میں داخل ہے اور کوئی نبی ایسا نہیں جو

تُوُفّی وقد خلتْ من قبل عيسى الرسلُ. فإذا تعارض لفظ التوفی ولفظ

فوت نہ ہوا ہو اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے پہلے جو نبی آئے وہ فوت ہو چکے ہیں اور جبکہ لفظ نزول

النزول. فإن سلّمنا وفرضنا صحة الحديث فلا بد لنا أن نؤوّل لفظ

اور لفظ توفی میں معارضہ واقع ہوا پس اگر ہم حدیث کی صحت کو قبول کر لیں تاہم ہمارے لئے ضروری ہے کہ

النزول، فإنه ليس بموضوع لنزول رجل من السماء، بل وُضع

نزول کے لفظ کی تاویل کریں کیونکہ وہ دراصل آسمان سے اترنے کے معنوں کے لئے موضوع نہیں ہے بلکہ وہ تو

لنزول مسافر من أرض بأرض، فما كان لنا أن نترك معنى وُضع له هذا

مسافروں کے نزول کے لئے وضع کیا گیا ہے سو یہ تو ہم سے نہیں ہوسکتا کہ اصل موضوع لہ کو چھوڑ دیں

اللفظ فی لسان العرب ونردّ بيّناتِ القرآن. وما نجد ذكر السماء فی

اور قرآن کی بینات کو رد کریں اور ہم کسی حدیث صحیح میں آسمان

حديث صحيح، وما نجد نظير النزول فی أمم أولى ☆، بل يثبت خلافه

کا لفظ بھی نہیں پاتے اور ہم اس نزول کی نظیر پہلی امتوں میں بھی نہیں پاتے بلکہ

فی قصة يوحنا. فلا شك أن هذه العقيدة. أعنی عقيدة نزول المسيح

قصہ یوحنا میں اس کے خلاف پاتے ہیں پس کچھ شک نہیں کہ اس عقیدہ کو نہ ایک بیماری بلکہ کئی

☆(**الفائدة**) قال اللّٰه تعالیٰ اِنَّ هٰذَا لَفِي الصُّحُفِ الْأُوْلٰى. صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى[1] ولٰكنا قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ پہلی کتابوں یعنی توریت اور صحف ابراہیم میں شواہد تعلیم قرآن موجود ہیں مگر لا نجد ذكر صعود عيسٰی و ذكر نزوله فی التورة ولا مثالا يشابهه و ان التوراة ہم توریت میں حضرت عیسیٰ کے صعود اور نزول کا کچھ نشان نہیں پاتے اور نہ اس کی کوئی مثال پاتے ہیں حالانکہ امام لذكر الامثلة كلها ولاجل ذٰلك سماه اللّٰه اماما فی كتابٍ مبين. منه

توریت تمام مثالوں کے لئے امام ہے اِسی لئے خدا تعالیٰ نے قرآن شریف میں اس کا نام امام رکھا ہے۔

[1] الاعلیٰ: ۲۰،۱۹

مـن السماء . مبتلاة بـأمـراض لا بـمـرض واحـد يـخالف بيّنات القرآن،
بیماریاں لگی ہوئی ہیں قرآن کی بینات کا مخالف ہے
ويـكذّب أمر ختم الـنبوة، ويبـايـن مـحـاورات الـقوم، ويخالف الآثار التى
ختم نبوت کے امر کی تکذیب کرتا ہے اور قوم عرب کے محاورات کے مغائر پڑا ہے اور ان احادیث کے
صرحت فيها موت المسيح. فتَفكّروا أيها الناس إن كنتم من المتفكرين.
برعکس ہے جن میں حضرت عیسیٰ کی موت کی تصریح ہے پس اے لوگو فکر کرو اگر فکر کر سکتے ہو۔
وأما الشق الثانى أعنى محاربات المسيح الموعود بعد النـزول، كما
اور دوسرا شق یعنی یہ کہ مسیح موعود اترنے کے بعد لڑائیاں کرے گا جیسا کہ بعض
هـو زعم بعض الناس الذى ما كان إلا كالغبى الجهول، فهو ليس مذهبنا، بل
جہال کا خیال ہے پس یہ ہمارا مذہب نہیں ہے اور ہمارے نزدیک یہ خیال باطل اور فضول
عـنـدنـا هو خيال باطل لا يصلح للقبول، وبعيد عن الحق واليقين وداخلٌ فى
ہے جو لائق قبول نہیں اور حق اور یقین سے بعید ہے اور اس کے باطل کرنے کے لئے وہ
نـمـط الـفضول. وكفى لبطلانه الحديثُ الذى موجود فى البخارى. أعنىَ ﴿۵۲﴾
حدیث کافی ہے جو صحیح بخاری میں لکھی ہے یعنی قول آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یـضـع الحرب
يـضـع الحربَ، يعنى لا يقاتل المسيحُ الموعود ولا يحارب، بل يفعل كل
جس کے یہ معنے ہیں کہ مسیح موعود کفار سے نہیں لڑے گا اور نہ جنگ کرے گا بلکہ جو کچھ کرے
مـا يـفـعل بالنظر والهمة، ويجعل اللّٰهُ فى نظره تأثيرات عجيبة، وفى أنفاسه
گا اپنی نظر اور ہمت سے کرے گا اور خدا اس کی نظر میں عجیب عجیب تاثیرات رکھ دے گا
بـركـات غـريبة، ويـجـعل فى فهمه وعقله قوة السيف والسنان، ويعطى له
اور اس کے فہم اور عقل کو تلوار اور نیزہ کی قوت دے گا اور اس کو دلائل سے بھرا ہوا
بيـانـا مـمـلُـوًّا مـن البـرهـان، وحـججًا قاطعة لِعُذْرات أهل الطغيان. فهذه
بیان عطا کرے گا اور ایسی حجتیں اس کو سکھلائے گا جو اہل طغیان کا قطع عذرات کریں پس

هی الحربة السماویة التی ما صنعها أیدی الإنسان، بل أعطیت من ید
یہی آسمانی حربہ ہے جس کو انسان کے ہاتھوں نے نہیں بنایا بلکہ رحمان کے ہاتھوں سے ملا ہے۔
اللّٰہ الرحمن، ونزلت من السماء لا من أعمال أهل الأرضین.
اور آسمان سے نازل ہوا ہے نہ زمین کی کارستانیوں سے پس خلاصہ کلام یہ ہے
فالحاصل أن اعتقادنا هو هٰذا، لا کما فهِم الواشی الغبیّ والنمّام الدنیّ،
جو ہمارا اعتقاد یہی ہے جو ہم نے ذکر کر دیا نہ جیسا کہ اس نکتہ چین کند ذہن اور سفلہ مزاج نے سمجھا اور وہ ہمارے
فإنه خطأٌ فاحش عندنا، ونخطّئُ قائلَ تلک الأقوال، وقد أخطأ من قال
نزدیک صریح غلطی ہے اور ہم ایسے قائل کا تخطیہ کرتے ہیں بیشک خطا کی جس نے ایسا کہا اور صریح
ووقع فی ضلال مبین. فالحق الذی أرانا الحقُّ الحکیمُ وأنبأنا اللطیف
ضلالت میں پڑ گیا۔ پس وہ حق جو ہم کو حکیم مطلق نے دکھلایا اور لطیف علیم نے بتلایا
العلیم، هو أن حربة المسیح الموعود سماویة لا أرضیة، ومحارباته
وہ یہی ہے کہ مسیح موعود کا حربہ آسمانی ہے نہ زمینی اور لڑائیاں اس کی
کلها بأنظار روحانیة، لا بأسلحة جسمانیة، وهو یقتل الأعداء بعقد
روحانی نظروں کے ساتھ ہیں نہ جسمانی ہتھیاروں کے ساتھ اور وہ دشمنوں کو نظر اور ہمت سے
النظر والهمة، أعنی بتصرف الباطن وإتمام الحُجّة، لا بالسهام
قتل کرے گا یعنی تصرف باطن اور اتمام حجت کے ساتھ نہ تیر اور
والرماح والمَشْرَفیّة، وله ملکوت السماء لا ملکوت الأرضین. وأمّا
نیزہ اور تلوار سے اور اس کی آسمانی بادشاہت ہے نہ زمینی۔ اور
الذین ینتظرون مسیحًا یأتی بالجنود ویخرج کالأسود، ویقتل کل من
وہ لوگ جو ایک مسیح کی انتظار کرتے ہیں جو لشکروں کے ساتھ آئے گا اور ہریک کافر کو جو ایمان نہ لاوے
لم یؤمن من الکافرین، وینزل کصاعقة محرقة من السماء ، ولا یکون له
قتل کر دے گا اور آسمان سے ایک جلانے والی بجلی کی طرح نازل ہوگا اور بجز

شغل مِن غير سفكِ الدماء، ويكون حريصا على قتل نفس ولو كان ﴿۵۳﴾
خونریزی کے اس کا کوئی اور شغل نہ ہوگا اور وہ قتل کرنے پر بڑا حریص ہوگا اگرچہ خنزیر ہی ہو
خنزيرا، ويأخذ السيف البتّار قبل أن يتمّ حجّته على المنكرين، فنحن
اور قبل اس کے جو اپنی حجت منکروں پر پوری کرے آتے ہی تلوار پکڑ لے گا۔ سو ہم
لسنا منهم ولا نعرف ذلك المسيح ولا نعلم ولا ندرى أثرا من تلك
ان لوگوں میں سے نہیں ہیں اور ہم ایسے مسیح کونہیں پہچانتے اور ہم خدا تعالیٰ کی کلام میں ان عقائد کا کچھ بھی
الأباطيل فى كتاب الله المبين. فلا نقبل هذه العقيدة أبدًا، ولسنا من الذين
نشان نہیں پاتے اور ہم ایسے نہیں کہ ان باتوں کو
يقرّون به مقلّدين كالعمين. فالحاصل أنه ليس من عقائدنا، بل إنما هو من
ایک اندھے مقلد کی طرح مان لیں۔ پس حاصل کلام یہ ہے کہ یہ باتیں ہمارے
عقائد شيخ بطّالوى صاحبِ الإشاعة مضلِّ الجماعة، أعنى محمد حسين
عقائد میں سے نہیں ہیں بلکہ یہ شیخ بٹالوی کے عقائد ہیں جو صاحب اشاعۃ اور مضل جماعت ہے
وأمثاله الذين هُمْ فُلّاح تلك الزراعة. فالملخص أن هذا المسلك
اور ایسا ہی اس کے ہم خیالوں کا جو اس کھیتی کے بونے والے ہیں
من مساعيهم التى يسعون، وآرائهم التى ترون، وأنهم قد رسوا عليه
یہی عقیدہ ہے پس خلاصہ کلام یہ کہ یہ انہیں کا مسلک ہے جس پر وہ چل رہے ہیں اور یہ انہیں کی رائیں ہیں جو تم دیکھتے ہو
وليسوا بالمنتهين الراجعين، بل يخبرون عنه على المنابر ويذكرونه
اور وہ ان خیالات پر خوب جمے ہوئے ہیں اور باز آنے والے اور رجوع کرنے والے نہیں ہیں بلکہ منبروں پر
مُتباشِرين. ومِن أعظم مُنيتهم النفسانية أن يجىء مسيحهم الموهوم
چڑھ چڑھ کر یہ خبریں بتلاتے ہیں اور ان کو یاد کر کے ایک دوسرے کو خوشخبری دیتے ہیں اور ان کی نفسانی خواہشوں میں
كالمليك الجبّار، ويقتل كلَّ من فى الأرض من الكفار، ويجمع غنائم
سے بڑی خواہش یہ ہے کہ ان کا خیالی مسیح دنیا میں آوے اور تمام کافروں کو قتل کرے اور پھر بہت سے لوٹ کے مالوں سے

كثيرة قنطارًا على القنطار، ثم يجعل البطالويَّ وإخوانه من المتمولين.
بٹالوی اور اس کے بھائیوں کو مالدار کر دیوے
وأما نحن فلا نعتقد كذلك، بل نعلم أنهم أخطأوا في هذه الآراء،
مگر ہم ایسا اعتقاد نہیں رکھتے بلکہ ہم جانتے ہیں کہ ان لوگوں نے اپنی راؤں میں خطا کی اور ایک رات ان پر پڑ گئی
وأجنّهم الليل وبعدوا عن الضياء، فما فهموا وما مسّوا مسلك
اور روشنی سے دور جا پڑے پس انہوں نے کچھ نہ سمجھا اور سمجھنے والوں کے مسلک کو چھوا بھی نہیں
المتبصرين، وما سُقوا من المعارف النبويّة والأسرار الإلٰهية، بل أكلوا
اور انہوں نے معارف نبویہ اور اسرار الٰہیہ میں سے کچھ بھی نہیں پیا بلکہ انہوں نے ان لوگوں کا فضلہ کھایا جو پہلے
فُضلاتِ قومٍ ضلوا من قبل ونبذوا كتاب الله وراء ظهورهم ورضوا
ان سے راہ کو بھول چکے تھے اور خدا تعالیٰ کی کتاب کو انہوں نے پس پشت پھینک دیا اور ان لوگوں کی باتوں پر راضی
بأقوال الختّارين. وكان سرّ هذه العقيدة من أدق المسائل وأصعبها، ﴿۵۴﴾
ہو گئے جو دھوکا دینے والے تھے اور اس عقیدہ کا بھید بہت باریک اور مشکل مسائل میں سے تھا اس لئے موٹی سمجھ
فما فهِمه آراءٌ سطحية وعقول ناقصة، واختاروا طرقًا دون ذلك
اور ناقص عقل والے اس کو سمجھ نہ سکے اور اور راہیں جلدی سے اختیار کر لیں۔ سو وہ
مستعجلين. فتمَّ ما جاء في فَيْجٍ أعوَجَ مِن أصدقِ الصادقين، وإن في هذا
پیشگوئی پوری ہوئی جو فیج اعوج کے بارے میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی تھی اور وہ اصدق الصادقین ہے
بُرهانًا للمتفكرين. ثم تفضّلَ الله علينا وكشف هذا السرّ فضلًا ورحما
اور فکر کرنے والوں کے لئے اس میں ایک دلیل ہے پھر خدا تعالیٰ نے ہم پر فضل کیا اور فضل اور رحم سے یہ بھید ہم پر کھول دیا
وهو أرحم الراحمين. يرقّي من يشاء، ويحطّ من يشاء، ويجعل من
اور وہ ارحم الراحمین ہے جس کو چاہتا ہے اوپر لے جاتا ہے اور جس کو چاہتا ہے نیچے پھینکتا ہے اور جس کو چاہتا
يشاء من العارفين. وعلِمنا بتعليمه وفهِمنا بتفهيمه وأُيِّدْنا بتكريمه
ہے عارفوں میں داخل کرتا ہے سو ہم نے اس کی تعلیم سے معلوم کیا اور اس کے سمجھانے سے سمجھے اور اس

وهـو خير المؤيّدين. وألهمَنا أن الحرب حرب روحانی بنظر روحانی.
خیر المؤیدین نے ہم کو مدد دی اور ہمارے رب نے ہمیں الہام دیا کہ مسیح موعود کی لڑائیاں
وأعـجبـنـی أنهـم يقرّون أن عيسى لا يقاتل يأجوج ومأجوج، بل يدعو
روحانی لڑائیاں ہیں جو روحانی نظر کے ساتھ ہوں گی اور تعجب کہ یہ لوگ پڑھتے ہیں کہ جو
عـليهـم عـنـد اشتـداد الـمـصـائب وهجوم الأعداء كالسهم الصائب،
عیسیٰ یاجوج ماجوج سے نہیں لڑے گا بلکہ سخت مصیبتوں کے وقت بددعا کرے گا اور نیز وہ لفظ
وكـذلک يـقـرأون لـفـظ الـنـظـر فـی كتب الأحاديث ثم ينسونـه ولا
نظر کا کتب احادیث میں پڑھتے ہیں اور پھر بھول جاتے ہیں اور عاقلوں کی طرح نہیں سوچتے
يتدبرون كالعاقلين. ختم الله على قلوبهم، فلا يفهمون دقيقة من دقائق
خدا تعالیٰ نے ان کے دلوں پر مہر کر دی پس وہ معرفت کے دقیقوں میں سے کسی دقیقہ کو اور
الـمعرفة، ولا نكتة من نكات الحكمة، بل نرى أن ذهنهم مزمهرّ، ودَجُنُه
حکمت کے نکتوں میں سے کسی نکتہ کو بھی نہیں سمجھتے بلکہ ذہن ان کا بہت ٹھنڈا پڑ گیا ہے اور بادل
مكفهرّ، فلا يستشفّون لآلئَ الحقائق، ولا يُمعِنون فی الدقائق، ويسبَحون
اس ذہن کا تہ بتہ ہے پس وہ حقیقت کے موتیوں کو عمیق نظر سے دیکھ نہیں سکتے اور الفاظ کی سطح پر
عـلـى سطح الألفاظ، وليسوا فی بحر المعانی غوّاصين. ومن يفهّم رجلًا
تیرتے ہیں اور معانی کے دریا میں غوطہ نہیں مار سکتے اور ایسے آدمی کو کون سمجھائے جس کو خدا
ما فهّمه اللّٰهُ؟ ومن لم يهده الله فكيف يكون من المهتدين؟
نے نہیں سمجھایا اور جس کو خدا نے ہدایت نہیں دی وہ کیونکر ہدایت یاب ہو جائے۔

هـذه هی العقيدة التی أشهرناها فی كتبنا غير مرّة، ولأجل ذلک
یہ وہی عقیدہ ہے جس کو ہم نے اپنی کتابوں میں کئی جگہ ذکر کیا ہے اور انہی امور کے لئے ہم کافر
كُفّرنا وأُوذينـا وكُـذّبنا وأُفْردنـا كـالذی يُترک فـی البـوادی والفلوات
ٹھہرائے گئے اور دکھ دئے گئے اور جھٹلائے گئے اور ہم ایسے اکیلے چھوڑے گئے جیسا کہ کوئی جنگل میں

﴿۵۵﴾ منفردا، فنحن فی هذه الأوان کغریب فی خانٍ، لا کشَغِبٍ فی حمایة إخوان.
اکیلا چھوڑا جاتا ہے سو ہم اس وقت ایک ایسے مسافر کی طرح ہیں جو سرائے میں اترا ہوا ہو نہ ایسے شخص کی طرح
لا نرید الریاسة بل آثرنا الخصاصة، ونبذنا فروةَ إمارة، ورضینا بعباءةِ فقرٍ
جو فساد کرنے والا اور اپنے بھائیوں کی حمایت سے مفسدہ پرداز ہو ہم کسی ریاست کو نہیں چاہتے بلکہ درویشی اختیار
وما بالَیْنا طَعْنَ نُظّارةٍ، ولا لومَ اللائمین. فلا تُبادِرْ یا لاحِسَ کأسِ قسیسین
کی اور ہم نے ریاست کی پوستین کو پھینک دیا اور فقیرانہ گودڑی اختیار کر لی اور دیکھنے والوں کے طعن اور ملامت کی کچھ بھی
إلی ظن السوء، ولا تنفُضْ مِذْرَوَیْک، فإنّ أمرنا متبین واضح ولیس شیء
پرواہ نہ کی سوائے پادریوں کے پیالے چاٹنے والے بدظنی کی طرف جلدی مت کر اور اپنی سُرین مت ہلا کیونکہ ہمارا حال
فی یدیک، ولست من الحاکمین. فإن کنت تشتاق أن تستقری طرق
روشن ہے اور کوئی بات تیرے اختیار میں نہیں اور نہ تو حاکم ہے۔ اور اگر تجھے یہی شوق ہے کہ نکتہ چینی کی راہوں
النمیمة، فاعلم أنک خائب ولا یحصل لک شیء من غیر ظهور سِیَرِک
کو ڈھونڈے پس جان رکھ کہ یہ مطلب تیرا پورا نہیں ہوگا اور تو نامراد رہے گا اگر ہوگا تو یہی کہ تیری بُری خصلتیں ظاہر ہوں
الذمیمة، ولا تقدر أن تُخفی ما أبداه ربنا، ولا تضرّ مَن حفظه اللّٰه وهو
گی اور تو اس پر قادر نہیں ہو سکے گا کہ جس چیز کو خدا نے ظاہر کیا اس کو چھپاوے اور جس کو خدا نگاہ رکھے تو اس کو ضرر نہیں
خیر الحافظین. فأَعرِضْ عنها واشتغِلْ بنضرة دنیاک وخضرتها، واصطبِحْ
پہنچا سکتا اور خدا سب محافظوں سے بہتر ہے۔ پس تو ان باتوں سے کنارہ کر اور اپنی دنیا کی تازگی اور سبزہ میں مشغول رہ اور دن رات شراب پی اور
واغتبِقْ وافرَحْ علی جیفتها، ولا تدخُلْ فیما لستَ أهله، ولا تغضب ولا
دنیا کی مُردار پر خوشی کر اور ان باتوں میں دخل مت دے جن کی لیاقت تجھ میں نہیں اور غضب ناک نہ ہو اور مت بھڑک
تشتعل، فإن مقت اللّٰه أکبر من مقتک، وإن ناره تحرق الظالمین.
کیونکہ خدا تعالیٰ کا غضب تیرے غضب سے زیادہ ہے اور اس کی آگ ظالموں کو جلا دیتی ہے۔
والعجب أن أکابر المسیحیین خُدعوا فیک، وما عرفوک حق المعرفة
اور تعجب کہ بڑے پادریوں نے تجھ میں دھوکا کھایا اور اس وقت تک تجھ کو نہیں پہچانا جیسا کہ حق پہچاننے کا ہے اور

إلــى هــذا الـوقــت، وعجـزوا عن فَضِّ سـرِّك وكشفِ دعواك وإدراكِ
تیرے بھید کے پہچاننے اور تیری تہ تک پہنچنے سے قاصر رہے اور تو نے دھوکا دینے والوں کی طرح
عمقك، وأَكلتهم كـالـخـادعيـن. يـا حسـرة عليهم لِم يضيّعون أموالهم على
ان کو کھا لیا۔ ان پر افسوس کہ وہ کیوں تیرے جیسے لوگوں پر اپنے مال ضائع کر رہے ہیں اور
أمثالك، ولم لا يرجعون إلى اليقظة بعد التجارب المؤلمة، ولم لا يعرفون البطّالين؟
کیوں دردناک تجربوں کے بعد بیدار نہیں ہوتے اور کیوں بطالوں کونہیں شناخت کرتے۔

وأما قولك أن قسّيسى هذا الزمان ليسوا دجّالًا معهودًا، فهذا
اور تیرا یہ قول کہ اس زمانہ کے پادری دجال نہیں ہیں تو یہ تیری دجالیت ہے
دجلك الأكبر. وسـألـت عنى دليلا عليه فاعلم أن هذا ليس قولى بل ﴿۵۶﴾
اور تو نے مجھ سے اس دعویٰ کی دلیل پوچھی تھی سو تجھے معلوم ہو کہ یہ فقط میرا ہی قول نہیں بلکہ مجھ سے پہلے
قاله المسيح من قبلى، فانظر فى إنجيل لوقا فى الإصحاح الثالث ☆ من
مسیح نے بھی یہی کہا ہے سو تو انجیل لوقا تیسرے☆ باب چوبیس آیت میں غور کر
آية ۲۴ إلى ۳۰، فستجد ما قلنا بمزاياه وهو هذا يا عدو الطيبين. ”فقال
کہ یہی قول ہمارا مع شئے زائد پائے گا اور وہ یہ ہے اے پاکوں کے دشمن۔ پس مسیح نے ان سے یعنی حواریوں سے کہا
لهـم اجتهِـدوا أن تـدخـلـوا مـن البـاب الـضيق، فإنى أقول لكم إن كثيرين
کہ کوشش کرو تا تنگ دروازے سے داخل ہو کیونکہ میں تمہیں کہتا ہوں کہ بہتیرے چاہیں گے
سيـطلبون أن يدخلوا ولا يقدرون مِن بعدما يكون رب البيت قد قام وأغلق
کہ داخل ہوں پر داخل نہیں ہوسکیں گے اس کے بعد گھر کا مالک اٹھا اور دروازہ بند کر لیا اور
البـابَ. وابتـدأتم تقِفون خارجًا وتقرعون الباب قائلين يا رب، يارب' افتحْ
تم نے دروازہ کے باہر کھڑے ہوکر یہ بات کہتے ہوئے دروازہ کو کھٹکھٹانا شروع کیا کہ اے ہمارے مالک اے ہمارے مالک ہمارے
لنا ۔ يـجيـب ويـقول لكم لا أعرفكم مِن أين أنتم ۔ حيـنئذ تبتدء ون نقولون
لئے دروازہ کھول وہ جواب دے گا اور کہے گا کہ میں نہیں پہچانتا کہ تم کہاں سے ہو اس وقت تم یہ کہنا شروع کروگے کہ ہم نے

☆ سهو، والصحيح، الثالث عشر اور ترجمہ میں تیسرے کی بجائے تیرھویں کیا جائے (الناشر)

أكَلْنـا قدّامک، وعلّمتَ في شوارعنا. فيقول أقول لكم لا أعرفكم من
تیرے سامنے کھایا اور تو نے ہماری گلیوں میں تعلیم دی پس وہ کہے گا کہ میں تمہیں کہتا ہوں کہ میں تمہیں نہیں پہچانتا
أيـن أنتـم، تباعَـدوا عـنـي يـا جـميـع فاعلي الظلم. هناک يكون البكاء
کہ تم کہاں سے ہو اے ظلم پیشہ لوگو! میرے سامنے سے دور ہو اس وقت رونا اور دانت پیسنا ہوگا جب تم
وصـريـر الأسـنان. متى رأيتم إبراهيم وإسحاق ويعقوب وجميع الأنبياء
دیکھو گے کہ ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب اور تمام انبیاء خدا کی بادشاہت میں داخل ہوئے اور تم
في ملكوت الله وأنتم مطروحون خارجا ويأتون من المشارق والمغارب
باہر ڈالے گئے اور مشرق اور مغرب اور شمال اور جنوب سے آئیں گے
ومـن الشـمـال ومـن الجنوب ويتّكئون في ملكوت الله، وهو ذا آخرون
اور خدا کی بادشاہت میں بیٹھیں گے تب جو پچھلے ہیں وہ پہلے ہوں گے اور جو پہلے ہیں وہ پچھلے ہوں گے۔
يكونون أوّلين، وأوّلون يكونون آخرين ـ هذا ما كتبنا من كتابكم إنجيل
یہ وہ مضمون ہے جو ہم نے تمہاری انجیل لوقا میں سے اس کی عربی عبارت میں لکھا ہے اور
لوقا بعبارته العربية، وما زدنا وما نقصنا بل رقمنا كما هو هو كالناقلين.
نہ ہم نے زیادہ کیا اور نہ کم کیا بلکہ جیسا وہ تھا ویسا ہی نقل کر دیا ہے۔

وللمستنكرين المستعرفين أن يرجعوا إلى ذلک الكتاب إن كانوا
اور وہ لوگ جو منکر اور تحقیق کے طالب ہوں ان کو اختیار ہے کہ اگر ان کو ہماری تحریر میں شک ہو تو اس کتاب کو
مـن المرتابين. فلا تـضـرِبُ عـنه صفحًا ولا يلفَحْک الحقدُ لفحًا، وفكِّرْ ﴿۵۷﴾
دیکھ لیں پس اس کے انکار میں منہ ٹیڑھا نہ کر ایسا نہ ہو کہ کینہ تجھ کو جلا دے اور منصفوں کی طرح فکر کر۔
كـالـمُنصفين. وانظر أن المسيح سمّاكم في هذه الآية فاعلي الظلم، وقال
اور اس بات میں غور کر کہ حضرت مسیح نے اس آیت میں تمہارا نام ظالم رکھا ہے اور کہا
أُعـرِض عـنـكـم فـي يـوم القيامة وأتصدى بالصدود وأقول لستم مني ولا
کہ قیامت کے دن تم سے کنارہ کروں گا اور کہوں گا کہ تم میری جماعت میں سے نہیں ہو

من هذا الجنود، فاخسأوا يا معشر الظالمين الكافرين. وأشار إلى أنكم
سو اے ظالمو کافرو دور ہو۔ اور اس بات کی طرف اشارہ
لبَستم الحق بالباطل وتركتم أمره وكنتم قومًا دجّالين. وأنت تعلم أن
کیا کہ تم نے حق کو باطل کے نیچے چھپا دیا اور تم ایک دجال قوم ہو اور تجھے معلوم ہو کہ
حقيقة الظلم وضعُ الشيء في غير موضعه عمدًا وبالإرادة لينتقب وجهُ
ظلم کی حقیقت یہ ہے کہ ایک شئے اپنے موقعہ سے اٹھا کر عمداً غیر محل پر رکھی جائے تا راہ چھپ جاوے
المحجّة ويُسَدّ طريق الاستفادة ويلتبس الأمر على السالكين. فالظالم
اور استفادہ کا طریق بند ہو جاوے اور چلنے والوں پر بات ملتبس ہو جاوے۔ پس ظالم
هو الذي يحلّ محلّ المحرّفين ويبدّل العبارات كالخائنين، ويجترء
اس کو کہیں گے جو محرفوں کا کام کرے اور خیانت پیشہ لوگوں کی طرح عبارتوں کو بدلا دے اور جرأت کرکے
على الزيادة في موضع التقليل والتقليل في موضع الزيادة كَيْفًا وكَمًّا،
کم کی جگہ زیادہ کرے اور زیادہ کی جگہ کم کر دیوے کیا کیفیت کی رو سے اور کیا کمیت کی رو سے
أو ينقل الكلمات من معنى إلى معنى ظلمًا وزورًا مِن غير وجودِ قرينةٍ
اور محض ظلم اور جھوٹ کی راہ سے کلموں کو ایک معنے سے دوسرے معنوں کی طرف لے جائے
صارفةٍ إليه، ثم يأخذ يدعو الناسَ إلى مفترياته كالخادعين. وما معنى
حالانکہ اس کے فعل کے لئے کوئی قرینہ مددگار نہ ہو اور پھر اس بناء پر دھوکا دینے والوں کی طرح لوگوں کو اپنے مفتریات
الدجل والدجالة إلا هذا، فليفكّر من كان من المفكّرين.
کی طرف بلانا شروع کرے اور دجالیت کے معنے بجز اس کے کچھ نہیں پس جو شخص فکر کر سکتا ہے اس میں فکر کرے۔
وأُلقِيَ في روعي أن المسيح سمّى الآخرين من النصارى الدجّالين
اور میرے دل میں ڈالا گیا ہے کہ حضرت مسیح نے آخری زمانہ کے نصاریٰ کا نام دجال رکھا
لا الأولين، وإن كان الأولون أيضًا داخلين في الضالّين المحرّفين. والسرّ
اور ایسا نام پہلوں کا نہیں رکھا اگرچہ پہلے بھی گمراہوں میں داخل تھے اور کتابوں کی تحریف کرنے والے تھے۔ سو

﴿۵۸﴾ فی ذٰلک أنّ الأولین ما کانوا مجتهدین ساعین لإضلال الخَلق کمثل
اس میں بھید یہ ہے کہ پہلے نصاریٰ خلق اللہ کے گمراہ کرنے کی ایسی سخت کوششیں نہیں کرتے تھے جیسی پچھلوں نے
الآخرین، بل ما کانوا علیها قادرین. وکانوا کرجل مُصفَّد فی السلاسل
کیں بلکہ وہ ان کوششوں پر قادر نہیں تھے اور ایسے تھے جیسے کوئی زنجیروں میں
ومقرَّن فی الحبال وکالمسجونین. وأمّا الذین جاء وا بعدهم فی زماننا هذا
جکڑا ہوا اور قیدی ہو۔ مگر وہ لوگ جو ان کے بعد ہمارے اس زمانہ میں آئے وہ
ففاقوا أسلافهم فی الدجل والکذب، ووضَع اللّٰه عنهم أیاصرهم وأغلالهم،
دجالیت میں اپنے پہلے بزرگوں سے بڑھ گئے اور خدا تعالیٰ نے اپنے بندوں کا امتحان کرنے کے لئے ان کی
ونجّاهم عن السلاسل التی کانت فی أرجلهم ابتلاءً من عنده، وکان قدرًا
ہتھ کڑیوں اور ان کے طوق گردنوں کو ان سے الگ کر دیا اور ان زنجیروں سے ان کو نجات دے دی
مقضیًّا من رب العالمین. وکان قدرُ اللّٰه أن یبرزوا بعد ألف سنة من الهجرة
جو ان کے پیروں میں تھے اور یہی ابتداء سے مقدر تھا اور ایک ہزار ہجری گذرنے کے بعد ان کا خروج شروع ہوا
حتی ظهروا فی هذه الأیام کغُولٍ خُلِّصَ وأُخرِجَ من السجن، ثم استوی
یہاں تک کہ ان دنوں میں وہ ایک ایسے دیو کی طرح ظاہر ہوئے جو زندان سے نکلا اور
علی راحلته لاویًا إلی زافرته وحزبٍ خُلقوا علی شاکلته، وکانوا لقبوله
اپنی سواری پر سوار ہوا اور اپنے ان عزیزوں اور اس گروہ کی طرف رخ کر لیا جو اس کے مادہ کے
مستعدّین. ثم أشاعوا کیف شاء وا من أنواع الکفر وأصناف الوسواس
موافق اور اس کے قبول کرنے کے لئے مستعد تھے۔ پھر انہوں نے جس طرح چاہا کفروں کو شائع کیا اور طرح طرح کے
وکانوا قوما متموّلین. وهذا هو الذی کُتِبَ فی الصحف الأولی. أن
وساوس پھیلائے کیونکہ وہ ایک مالدار قوم ہے۔ اور یہ وہی پیشگوئی ہے جو پہلی کتابوں میں لکھی گئی ہے
الثعبان الذی هو الدجّال یلبث فی السجن إلی ألف سنة ثم یخرج
کہ وہ اژدہا جو دجال ہے ہزار برس تک قید رہے گا اور پھر ہزار برس کے بعد

بفوج من الشياطين، فليتذكر من كان من المتذكرين. كذٰلك
شیاطین کی ایک فوج کے ساتھ نکلے گا سو اسی طرح وہ ہزار برس کے بعد نکلے۔
خُلِّصوا بعد الألف وتناسَوا ذمام اللّٰه ونكثوا عهوده واحفظوا ربهم
اور خدا کی حرمت اور اس کے عہد کو بھلا دیا اور کل عہدوں کو توڑ دیا اور شوخیاں کرکے اپنے رب کو غصہ دلایا
مجترئين. وجمعوا كل جهدهم لإضلال الناس، واستجدّوا المكائد
اور اپنی تمام کوششوں کو لوگوں کے گمراہ کرنے میں اکٹھا کر دیا اور تمام تدابیر کو
كالخنّاس، وجاء وا بسحر مبين. وأضاعوا التقوىٰ والعمل الصالح،
کام میں لائے اور تقویٰ اور نیک عمل کو ضائع کیا اور ایسے کفارہ پر تکیہ
واتّكأوا علىٰ كَفّارة لا أصل لها، واتبعوا كل إثم واستعذبوا كل عذاب، ﴿۵۹﴾
کر بیٹھے جس کی کچھ بھی اصل نہیں اور ہر ایک گناہ کی انہوں نے پیروی کی اور ہر یک عذاب کو شیریں
وكذّبوا المقدسين. وتجنّوا وقالوا نحن عباد المسيح وأحباؤه،
سمجھ لیا اور پاک لوگوں کی تکذیب کی اور کوشش کی جو ان کے عیب ڈھونڈیں اور کہا کہ ہم مسیح کے بندے
وهيهات أن تُراجع الفاسقين مِقَةُ الصالحين. وقد سمعتَ آنفًا أن
اور اس کے پیارے ہیں مگر یہ کہاں ہوسکتا ہے کہ ایسے فاسقوں کے ساتھ نیک بختوں کا میل جول ہو۔اور
المسيح سماهم فاعلى الظلم، وسمعت أن الظلم والدجل شيء
تو ابھی سن چکا ہے کہ مسیح نے ان کا نام ظلم کے مرتکب اور بدکار رکھا ہے اور تو نے یہ بھی سن لیا ہے کہ ظلم
واحد، وقد قال اللّٰه تعالٰى اٰتَتْ اُكُلَهَا وَلَمْ تَظْلِمْ مِّنْهُ شَيْـًٔا[1]، أى لم
اور دجالیت ایک ہی چیز ہے جیسا کہ اللہ جلّ شانہٗ فرماتا ہے کہ اس باغ نے اپنا پورا پھل دیا اور اس میں سے کچھ کم
تنقص، وإطلاق الظلم على النقص الذى كان فى غير محله أو
نہ کیا اور لفظ ظلم کا ایسی کمی پر اطلاق کرنا غیر محل ہو یا ایسی
الزيادة التى ليست فى موضعها أمرٌ شائع متعارف فى القوم، وهذا
زیادتی پر جو بے موقع ہے ایک ایسا امر ہے جو قوم میں شائع متعارف ہے اور اسی کا

[1] الكهف:۳۴

هو الدجل كما لا يخفى على المتبصرين.
نام دجالیت ہے جیسا کہ سمجھ دار لوگوں پر پوشیدہ نہیں ۔
فلا شک أن قسّيسى هذا الزمان دجّالون كذّابون يُهلكون
پس کچھ شک نہیں کہ اس زمانہ کے پادری دجال کذاب ہیں جو عام لوگوں کو
عوامّ الناس من نفثاتِ فيهم، وكلِّ نوعِ خداعٍ فيهم. الخَتْر يلمع من
اپنے منہ کی پھونکوں اور اپنے فریبوں سے ہلاک کر رہے ہیں فریب ان کی پیشانیوں پر چمکتا ہے
جبهتم، والتلبيس من صورتهم، ولا نجد فى مكايدهم ودجلهم نظيرهم
اور حق پوشی ان کی صورت سے ظاہر ہے اور ہم ان کے فریبوں اور ان کی دجالیت میں اگلے پچھلے زمانہ میں کوئی
فى تصاريف الزمان، ولا مثيلَهم فى نوع الإنسان. يقتحمون الأخطار
نظیر نہیں پاتے اور نہ نوع انسان میں ان کی مانند دیکھتے ہیں مشکل جگہوں میں گمراہ کرنے
ليُضلّوا الديار، ويبذلون المال للذى رغب إلى دينهم ومال، وتجدهم فى
کے لئے دھس جاتے ہیں اور بہت سے مال ایک ایسے آدمی پر خرچ کر دیتے ہیں جو ان کے دین کی طرف رغبت
كل تلبيس وسيع المورد، وفى كل خداع مبسوطة اليد، وتجدهم فى
کرے اور ہر ایک فریب میں ان کا ایک بڑا وسیع گھاٹ ہے اور ہریک مکر میں بڑے لمبے ہاتھ ہیں اور وہ
كل كيد ماهرين. وكما أنّ المسيح يسمّيهم الدجالين فاعلى الظلم
ہر یک منصوبہ میں ماہر ہیں۔ اور جیسا کہ مسیح علیہ السلام نے ان کا نام دجال رکھا ہے اسی طرح قرآن بھی ان کو دجال
كذلک القرآن سماهم دجالين، وقال يَآَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَلْبِسُوْنَ الْحَقَّ ﴿۶۰﴾
کے نام سے موسوم کرتا ہے کیونکہ قرآن نے فرمایا ہے اے اہل کتاب کیوں باطل کے ساتھ حق کو
بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ[1] يعنى لم لا تتجافون عن
مخلوط کرتے ہو اور تم دانستہ حق کو چھپا رہے ہو۔ یعنی کیوں تم اس بات سے
الاشتطاط فى تحريف كلمات اللّٰه وأنتم تعلمون أن الصدق
کنارہ نہیں کرتے کہ الٰہی کلمات کی تحریف میں حد سے زیادہ بڑھے جاتے ہو اور تم جانتے ہو کہ سچائی

[1] اٰل عمران:۷۲

وسيلة الفلاح والكذب من آثار الطلاح؛ وفى التزام الحق نباهة
نجات کا موجب اور جھوٹ تباہی کی علامت ہے اور حق کے اختیار کرنے میں نیک نامی اور
وفى اختيار الزور عاهة، فإياكم وطرقَ الكذّابين. فأشار اللّٰه فى هذا
جھوٹ کے اختیار کرنے میں آفت ہے سوتم کذابوں کا طریق چھوڑ دو۔ پس اس آیت میں خدا تعالیٰ نے
أن علماء النصارى هم الدجّالون المفسدون أعداء الحق وأهله.
اس طرف اشارہ کیا کہ نصاریٰ کے علماء درحقیقت دجال اور مفسد ہیں اور حق اور حق پرستوں کے دشمن ہیں
نسوا ظلمة الرمس فلا يذكرون ما ثَمَّ، وحبُّ الشهوات فيهم عَمَّ
قبر کی تاریکی کو بھلا دیا سو وہ اس خوف کو جو اس جگہ ہے یاد نہیں کرتے اور نفسانی شہوتوں کی محبت ان میں
وتَمَّ وغاب أثر الدّين.
پھیل گئی اور کمال تک پہنچ گئی اور دین کا نشان گم ہو گیا۔

وأُشرِبَ حسّى ونبَّأَنى حدسى أنهم لا يمتنعون ولا ينتهون حتى
اور میری دانش اور میری فراست یہ خبر دیتی ہے کہ یہ کرسٹان تو عیسائی فساد سے باز نہیں آئیں گے
يروا مثلَ سننِ اللّٰه التى خلت من قبل، ويروا أبا غمرة، الذى يُضرِم فى
جب تک خدا تعالیٰ کے ان قوانین قدیمہ کو نہ دیکھ لیں جو پہلے گذر چکے ہیں اور جب تک ایسی بھوک کو نہ دیکھ لیں جو
الأحشاء الجمرةَ، ويكونوا كجريحِ نُوِّبَ متألمين. فحاصل الكلام
اندر کو جلاتی ہے اور جب تک ایسے دردناک نہ ہو جائیں جیسا کہ کوئی حوادث کا مارا ہوتا ہے۔ پس حاصل کلام یہ ہے کہ
أنهم الدجال المعهود وأنا المسيح الموعود. وهذا فيصلة اتفق عليها
یہی لوگ دجال معہود ہیں اور میں مسیح موعود ہوں اور یہ وہ فیصلہ ہے جس پر قرآن اور
القرآن والإنجيل، وأكّدها الرب الجليل، فما لكم لا تقبلون فيصلةً اتفق
انجیل دونوں اتفاق رکھتے ہیں اور اس کو موکد طور پر خدا تعالیٰ نے بیان فرمایا ہے پس کیا وجہ کہ تم ایسے فیصلہ کو
عليها حكمين☆ عدلين. أ تفرّون من الأمر الواضح وتَعرِضون عِرضكم
قبول نہیں کرتے جس پر دو عادل حاکموں نے اتفاق کیا ہے کیا تم ایک کھلے کھلے امر سے گریز کرتے اور اپنی آبرو کو

☆ سهو، والصحيح "حكمان"(الناشر)

لـلمفاضِح، وتُعرِضون عن نصاحة الناصح، وتسبّون مشتعلين؟ ما لكم لا
رسوائیوں کا نشانہ بناتے ہو اور ایک نصیحت دینے والے کی مخلصانہ نصیحت سے کنارہ کش اور مشتعل ہوکر گالیاں نکالتے
تتنبهون على هذا ولا تـخافون، ولا تدمع أجفانكم ولا يبدأ رجفانكم ولا ﴿۶۱﴾
ہو تمہیں کیا ہوگیا کہ تم ان باتوں سے متنبہ ہوکر نہیں ڈرتے اور تمہارے آنسو جاری نہیں ہوتے اور تمہارے بدن پر
تتـوبـون متـنـدّمـيـن؟ ألا تـرون أنـكـم أغـربتم وشذذتم في هذه العقائد،
لرزہ نہیں پڑتا اور پشیمان ہوکر توبہ نہیں کرتے۔ کیا تم نہیں دیکھتے کہ انہونی اور نادر باتیں تمہارے عقیدوں میں
وتركتم الأصل وتمايلتم على الزوائد، وخالفتم الأوّلين والآخرين؟ لِم لا
داخل ہیں اور تم نے اصل کو چھوڑ دیا اور زائید اور بے اصل باتوں پر جھک گئے اور پہلوں اور پچھلوں کی تم نے
تسمعون قول الداعي ولا تتبعون الراعي، بل تلدغون كالأفاعي، وتثِبون
مخالفت کی۔ تم کیوں ایک بلانے والے کی آواز کو نہیں سنتے اور چرانے والے کے پیچھے نہیں چلتے بلکہ تم سانپوں کی
كـالـذئـب الساعي، وتمشون صُمًّا بكمًا عميًا متكبرين مغرورين؟ وإنما
طرح کاٹتے اور دوڑنے والے بھیڑیئے کی طرح حملہ کرتے ہو اور تم اپنے چلنے کے وقت نہ سنتے نہ بولتے نہ دیکھ سکتے اور
مثلنا في دعوتكم كمثل الذي يحاور عجماءَ أو ينادي صخرةً صمّاءَ أو
تکبر اور غرور میں چلے جاتے ہو۔ اور تمہیں دعوت کرنے کے وقت ہماری مثال ایسی ہے جیسے کوئی گونگے سے بات کرے یا
يـكلّم الميّتين. يا حسرة وآهًا على هٰؤلاء المتنصرين كيف يعرضون عن
ایک پتھر سخت کو بلاوے یا مردوں سے بات کرے۔ ہائے ان کرسٹانوں پر افسوس ہے کہ وہ حق سے کنارہ کئے جاتے ہیں
الـحـق الصريح، ويضطجعون ضِجْعَةَ المستريح، ويتركون ذيل الصبيح
اور ایسے سو رہے ہیں جیسے کوئی بڑے آرام سے سوتا ہے اور خوبصورت عقائد کا دامن چھوڑتے اور مکروہ عقیدوں
المليح، ويميلون إلى الشنيع القبيح، ويأبون الله مغمطين. نبذوا أمره نَبْذَ
کی طرف جھکے جاتے ہیں اور ناشکری کے ساتھ خدا تعالیٰ کی نافرمانی کرتے ہیں خدا تعالیٰ کے حکم کو یوں پھینک دیا جیسے
الحذاء المرقّع، وكفروا بالكتاب الموقّع مجترئين.
ایک پورانی پھٹی جوتی کو پھینک دیا جائے اور ایسی کتاب سے جس پر الٰہی نشان ہے بڑی شوخی سے انکار کر دیا ہے۔

إلى الدنيا أوَى حزبُ الأجانى    وحسبوها جَنًى حُلْوَ المجَانى

ان لوگوں نے جو بہت ہی گناہوں میں مبتلا ہیں دنیا کو اپنا جاپناہ قرار دیا ہے    اور دنیا کو ایک شیریں اور سہل الحصول میوہ سمجھ لیا ہے

نسوا مِن جهلهم يوم المعادِ    وتركوا الدين مِن حُبّ الدِّنانِ

اپنی نادانی کے سبب سے معاد کے دن کو بھلا دیا ہے    اور شراب کے خموں سے پیار کر کے دین کو چھوڑ دیا ہے

تراهم مائلين إلى مُدامٍ    وغِيدٍ والغوانى والأغانى

تُو دیکھتا ہے کہ شراب کی طرف یہ لوگ جھک گئے    اور ایسا ہی نازک اندام اور حسین عورتیں اور گیت انکے دلوں کو کھینچتے ہیں

وكمْ منهم أسارى عَينِ عِينٍ    ومشغوفين بالبِيض الحِسانِ

اور بہتیرے ان میں سے بڑی بڑی آنکھوں والی عورتوں کے قیدی ہیں    اور بہتیرے سفید رنگ عورتوں کے فریفتہ ہیں

لهنّ على بعولتهن حُكمٌ    ترى كُلًّا كمنطلق العِنانِ ﴿۶۲﴾

وہ عورتیں اپنے خاوندوں پر حکم کرتی ہیں    اور سب مطلق العنان اور بے پردہ اور شراب خوار ہیں

دماء العاشقين لهنّ شغلٌ    بعينٍ أخجلتْ ظَبْىَ القِنانِ

اپنے عاشقوں کو قتل کرنا اِن عورتوں کا کام ہے    آلہ قتل اُنکی آنکھ ہے جو پہاڑوں کے ہرنوں کو شرمندہ کرتی ہے

ومِن عَجَبٍ جفونٌ فاتراتٌ    أرينَ الخَلْق أفعالَ السّنانِ

اور تعجب تو یہ ہے کہ وہ پلکیں جو سست اور نیم خواب ہیں    لوگوں کو برچھیوں کا کام دکھلا رہی ہیں

بناظرةٍ تصيد الناسَ لمحًا    تفوق بلحظها رُمْحَ الطِّعانِ

وہ عورتیں اپنی آنکھ کی نیم نگاہ سے لوگوں کو شکار کرتی ہیں    جن کے گوشہ چشم کی ہلکی سی نظر نیزوں کے زخم پر فوقیت رکھتی ہے

وأنَّى الأمن من تلك البلايا    سوى اللّٰه الذى مَلِكِ الأمانِ

اور ان بلاؤں سے نجات پانا لوگوں کے لئے غیر ممکن ہے    بجز اس کے کہ اس خدا کا رحم ہو جو امان بخشنے کا بادشاہ ہے

فعشّاق الغوانى والمثانى    أضاعوا الدين مِن تلك الأمانى

سو جو لوگ عورتوں اور سرودوں کے عاشق ہیں    انہوں نے انہیں آرزوؤں کے پیچھے دین ضائع کیا ہے

يصُدّون الورى مِن كل خيرٍ    ويغتاظون من تخليصِ عانى

لوگوں کو وہ ہر یک نیکی کے کام سے روکتے ہیں    اور اس بات سے غصہ کرتے ہیں کہ کسی قیدی کو رہا کر دیا جائے

عِمایات الرجال تزید منهم وفتن الدهر تنمو کل آنِ
لوگوں میں ان کے سبب سے گمراہی پھیلتی جاتی ہے اور فتنے دم بدم بڑھتے جاتے ہیں

وما من ملجأ من دون ربٍّ کریم قادرٍ کهف الزمانِ
اوران آفتوں سے بچنے کے لئے بجز اس خدا کے کوئی گریز گاہ نہیں جو کریم اور قادر اور زمانہ کی پناہ ہے

فنشکو هاربین من البلایا إلی اللّٰه الحفیظ المستعانِ
سو ہم ان بلاؤں سے بھاگ کر اسی خدا کی طرف شکایت لے جاتے ہیں جو اپنے بندوں کا نگہبان اور بے قراروں کی مدد کرنے والا ہے

جرتْ حزنًا عیونٌ من عیونی بما شاهدتُ فتنًا کالدخانِ
میری آنکھوں سے مارے غم کے چشمے بہ نکلے جبکہ میں نے ان فتنوں کا مشاہدہ کیا جو دھوئیں کی مانند اٹھ رہے ہیں

فهل وجدتْ ثکالٰی مثلَ وجدی أذًی أم هل لها شأن کشانِی
پس کیا وہ عورتیں جن کے لڑکے مر جائیں ایسا غم کرتی ہیں جو میں کرتا ہوں کیا دکھ کے وقت ان کا ایسا حال ہوتا ہے جو میرا حال ہے

﴿۶۳﴾ وکم من ظالم یبغی فسادًا وقسیسین أصل الافتنانِ
بہتیرے ظالم یہی چاہتے ہیں جو دنیا میں فساد اور گناہ پھیلے اور توحید میں فتنہ اندازی کی جڑ پادری لوگ ہیں

تفاحُشهم تجاوزَ کل حدّ کأن غذاء هم فحشُ اللسانِ
پادریوں کی بدگوئی حد سے زیادہ بڑھ گئی ہے گویا بدزبانی ان کی غذا ہے۔

فکنتُ أطالعَنَّ کتابَ سابٍّ وتمطُر مُقْلَتی مثل الرّثانِ
میں نے ایک ایسے شخص کی پادریوں میں سے کتاب دیکھی جس نے گالیاں دی ہیں سو میں اس کتاب کو دیکھتا تھا اور میری آنکھوں سے مینہ کی طرح آنسو جاری تھے

رأینا فیه کلِمًا مُحفِظاتٍ وسبَّ المصطفٰی بحرَ الحنانِ
ہم نے اس کتاب میں وہ کلمے دیکھے جو غصہ دلانے والے تھے اور دیکھا کہ اس شخص نے رسول اللہ صلعم کو گالیاں نکالی ہیں جو بخشائش کا دریا ہے

صبرتُ علیه حتی عِیلَ صبری ونار الغیظ صارت فی جَنانی
میں نے اس بات پر صبر کیا یہاں تک کہ صبر کرتا کرتا ہار گیا اور غصہ کی آگ مجھ میں بھڑکی

وتأتی ساعةٌ إن شاء ربی أُقِرُّ العینَ بالخصم المُهانِ
اور وہ گھڑی آتی ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ ہم دشمن کی رسوائی دیکھ کر اپنی آنکھیں ٹھنڈی کریں گے

أخــذُنـا السبَّ منهم مثلَ دَينٍ وعــزّتُـنـا لــديهم كـالـرِّهـانِ

ان کی گالیاں ہمارے ذمہ قرض کی طرح ہیں اور ہماری عزت ان کے پاس گرو کی طرح ہے

سنَغْـشاهـم ببـرهـان كعَضْبٍ رقيــقِ الشـفــرتين أَخِ السنـانِ

ہم عنقریب دلیل کی تلوار کے ساتھ ان کے سر پر پہنچیں گے جو باریک کناروں والے نیزہ کا بھائی ہے

بفــأسٍ نختلي تلك الخَـلا تا ورمــحٍ ذابــلٍ وقَـنـا البـيـانِ

ہم اس گھاس کو دلائل کے تبر کے ساتھ کاٹیں گے اور نیز برچھی باریک نوک والی اور بیان کے نیزوں سے

بِجمجمة العدا قد حلَّ غُولٌ فنُــخـرجــه بـآيـات المـثـانی

ان دشمنوں کی کھوپڑی میں ایک بھوت داخل ہو گیا ہے سو ہم اس کو سورۃ فاتحہ سے نکالیں گے

لنـــا ديـن ودنيـــا للنصارى ومَقْتُ الضـرّتـيـن مـن العِـيـانِ

ہمارے حصہ میں دین آیا اور نصاریٰ کے حصہ میں دنیا سو یہ دوسوتوں کی دشمنی ہے جس کی حقیقت ہر یک کے چشم دید ہے

سئـمنا كلَّ نوعِ الضيم منهم ولكـن سَبَّــهـم صلّى جـنـانـی

ہم نے ہر یک ظلم ان کا اٹھا لیا مگر ان کی گالیوں نے ہمارا دل جلایا

سعوا أن يجـعـلوا أسدًا نِعاجًا ولـيـثُ اللّٰه لـيـثٌ لا كضانِ ﴿۶۴﴾

انہوں نے کوشش کی کہ تا کسی طرح شیروں کو بھیڑیں بنائیں اور شیر شیر ہی ہیں وہ بھیڑ کی طرح نہیں ہو سکتے

ووَثْبَـتُهـم كسِرْحـانٍ ضَـرِيٍّ وصـورتهـم كـــذی حُـبٍّ مُقانِ

اوران لوگوں کا حملہ اسی بھیڑیئے کی طرح ہے جوشکار کا طالب ہے اور صورت ان کی ایک ملنسار دوست کی طرح ہے

وبـاطـنهـم كـجوف العَير قَفْرٌ مـن التقـوى وبطـنٌ كـالجِـفـانِ

اور اندران کا گدھے کے پیٹ کی طرح تقویٰ سے خالی اور پیٹ ان پیالوں کی طرح ہے جو کھانے سے بھرے ہوئے ہوں

أرى وَغْلًا جَهـولًا وابـنَ وَغْـلٍ يُـرِى كـالـمرهَـفات لَظَى اللسانِ

میں ایک خسیس ابن خسیس جاہل کو دیکھتا ہوں جو تیز تلواروں کی طرح اپنی زبان کا شعلہ دکھاتا ہے

هـريـرُ الـكـلب لا يحـشو بنـبحٍ عـلـى الـبـدر الـمطـهَّر مِن غُـثانِ

کتے کی آواز اس چاند پر خاک نہیں ڈال سکتی جس کو خدا نے گردوغبار اور دھوئیں سے پاک پیدا کیا ہے

ألا يا أيها اللِّحزُ الشحيحُ — هوَيتَ كذى اللُّبانة فى الهوانِ

اے بخیل بد خلق اور حریص — تو محتاجوں کی طرح ذلت کے گڑھے میں گر گیا

وما تدری الهدی وحملتَ جهلًا — أناجيلَ النصاری كالأتانِ

اور تو نہیں جانتا کہ ہدایت کیا شے ہے اور محض جہل سے تو نے — انجیلوں کو اٹھا لیا جیسا کہ ایک گدھی بھار اٹھاتی ہے

تُنَضْنِضُ مثلَ نضنضة الأفاعی — وتهذی مثل عادات الأدانی

اور تو اس طرح زبان ہلاتا ہے کہ جیسے سانپ — اور کمینوں اور سفلوں کی طرح بکواس کرتا ہے

هَلُمّ إلی كتاب الله صدقًا — وإيمانًا بتصديق الجنانِ

خدا کی کتاب کی طرف — صدق اور دلی ایمان سے آجا

شُغِفتم أيها النُّوكَی بشوکٍ — وأعرضتم عن الزهر الحِسانِ

بے وقوفو ! تم کانٹوں پر فریفتہ ہو گئے — اور خوبصورت پھولوں سے کنارہ کیا

وآثرتم أماعِزَ ذاتَ صخرٍ — علی مُخضرّةٍ قاعٍ هِجانِ

اور تم نے کنکریوں اور بڑی پتھروں والی زمین جو بہت سخت ہے اختیار کی — اور ایسی زمین کو چھوڑا جو پُر سبزہ اور نرم اور نہایت عمدہ اور قابل زراعت ہے

وما القرآن إلّا مثلَ دُرَرٍ — فرائدَ زانَها حسنُ البيانِ

اور قرآن درحقیقت بہت عمدہ اور یکدانہ موتیوں کی طرح ہے — جو حسن بیان سے اور بھی اس کی زینت اور خوبصورتی نکلی ہے

﴿۶۵﴾ وما مسّتْ أكفُّ الكاشحينا — معارفَه التی مثل الحَصانِ

اور دشمنوں کی ہتھیلیاں ان معارف کو چھوئی بھی نہیں — جو قرآن میں ایسے طور پر چھپی ہوئی ہیں جیسے پردہ نشین پارسا عورت چھپی ہوئی ہوتی ہے

به ما شئتَ مِن علم وعقل — وأسرارٍ وأبكار المعانی

اس میں ہر یک وہ علم اور عقل ہے جس کا تو طالب ہے — اور انواع اقسام کے بھید اور نئی صداقتیں اس میں بھری ہیں

يُسكِّت كلَّ مَن يعدو بضغنٍ — يبكّت كلَّ كذّاب وجانی

ہر یک ایسے دشمن کا منہ بند کرتا ہے جو مخالفانہ طور پر دوڑ پڑتا ہے — اور ہر ایک ایسے شخص پر اتمام حجت کرتا ہے جو دروغ گو اور گناہ گار ہے

رأينا دَرَّ مُزنتِه كثيرًا — فدَينا ربَّنا ذا الامتنانِ

ہم نے اس کے مینہ کا پانی بہت ہی دیکھا ہے — سو ہم اس خدا پر قربان ہیں جس نے ایسے احسان کئے

| | |
|---|---|
| ومــا أدراک مـا الـقرآن فیضًا | خـفــیـرٌ جــالـبٌ نـحو الجِـنـانِ |
| اورتو کچھ جانتا ہے کہ قرآن فیض کے رو سے کیا شے ہے | وہ ایک راہبر ہے جو بہشت کی طرف کھینچتا ہے |
| لــــه نـورانِ نـورٌ مـن عـلــوم | ونـورٌ مـــن بیـــان کـالجُــمـانِ |
| اس میں دو نور ہیں ایک تو علوم کا نور اور دوسرے | فصاحت اور بلاغت کا نور جو دانہ نقرہ کی طرح چمکتا ہے |
| کــلامٌ فــائـق مــا راقَ طـرفی | جـــمـــالٌ بعــده والنَّــیِّـرانِ |
| وہ ایک ایسا کلام ہے جو ہریک کلام سے فوقیت لے گیا | اوراس کے بعد مجھے کوئی جمال اچھا معلوم نہ ہوااور آفتاب اور قمر بھی اچھے دکھائی نہ دئے |
| أیاۃُ الشمس عند سَناہ دَخُنٌ | وما لِلَّعُــلِ والسِبُت الیـمـانی |
| آفتاب کی روشنی اس کی چمک کے آگے ایک دھواں سا ہے | اورلعل سے نری کے سرخ چمڑے کونسبت ہی کیا ہے گویمن کی ساخت ہو |
| وأیـن یـکـون لـلـقــرآن مِثــلٌ | ولیـس لـــه بهـذا الـفـضل ثانی |
| اور قرآن کی مثال کوئی دوسری چیز کیوں کر ہو | کیونکہ وہ تو اپنے فضائل میں بے مثل ہے |
| ورِثـنـا الـصُّـحُفَ فـاقتُ کلَّ کُتُبٍ | وسبـقـتُ کـلَّ أسـفـــارٍ بشـانِ |
| ہم اس کتاب کے وارث بنائے گئے جوسب کتابوں پر فائق ہے | ایسی کتاب جواپنے کمالات میں تمام کتابوں پر سبقت لے گئی ہے |
| وجــاء ت بـعـد مـا خــرّتْ خیـامٌ | وخُــرِّبـت البیوت مع المبانی |
| اوراس وقت آیا جب کہ سب پہلے خیمے منہ کے بل گر چکے تھے | اور تمام گھر مع بنیاد کی جگہوں کے خراب ہو چکے تھے |
| مـحَــتْ کـلَّ الـطـرائق غیـرَ بِـرٍّ | وجـذّتْ رأسَ بـدعــات الـزمـــانِ |
| ہریک راہ کو بغیر نیکی کے راہ کے معدوم کر دیا | اور ان تمام بدعتوں کا سر کاٹ دیا جو زمانہ میں شائع تھیں |
| کـأنّ سیـوفـــهـا کــانت کـنـارٍ | بهـا حُـرقـتْ مَـخــاریق الأدانی ﴿۶۶﴾ |
| گویا اس کی تلواریں ایک آگ کی طرح تھیں | ان سے وہ تمام گدکے جل گئے جوسفلہ لوگوں کے ہاتھ میں تھے |
| إذا اسـتــدعـی کـتـابُ اللّٰه مثلًا | فـعَـیَّ الـقـومُ واسـتــروا کـفـانی |
| جب کتاب اللہ نے اپنی مثل کا مطالبہ کیا | سوقوم مقابلہ سے عاجز ہوگئی اور فنا شدہ چیز کی طرح چھپ گئی |
| و سُـلـبـتْ جـرأۃُ الإسناف منهم | مِـن الـهـــول الـذی حـلّ الجَـنـانِ |
| اور پیش قدمی کی ہمت ان سے مسلوب ہوگئی | اور یہ ہیبت الٰہی تھی جو ان کے دل میں بیٹھ گئی |

فمِن عجبٍ أكبّوا مثلَ مَيْتٍ وقد مرَنوا على لطف البيانِ

سو یہ تعجب کی بات ہے کہ وہ مردہ کی طرح منہ کے بل جا پڑے حالانکہ وہ فصیح کلمات کی مشق اور عادت رکھتے تھے

وأنزلَه مهيمننا حُدَيًّا ففرّوا كلهم كالمستهانِ

اور خدا تعالیٰ نے اس کو بے مثل اور طالب معارض نازل کیا پس کفار اس کی مثل بنانے پر قادر نہ ہو سکے اور سرگردان ہو کر بھاگ گئے

وصارت عُصْبُهم فِرقًا ثُبِينا فمنهم من أتى بعد الحِرانِ

اور ان کی جماعتیں کئی فرقے متفرق ہو گئے پس بعض ان میں سے تو سرکشی سے باز آ گئے

ومنهم من تلبّبَ مستشيطًا لحرب الصادقين وللطّعانِ

اور بعض نے قرآن کے مقابلہ سے عاجز آ کر ہتھیار باندھے اور غضب میں آ کر راستبازوں کے ساتھ جنگ کرنے کے لئے تیار ہو گئے

فأنتم قد سمعتم ما أصيبوا بضعضعة السيوف من الهوانِ

سو تم سن چکے ہو کہ ان کو کیا کیا سزائیں ملیں اور تلواروں کی سرکوبی سے کیسی ذلت اٹھائی

وكان جزاء سَلِّ السّيف سَيْفًا فذاقوا ما أذاقوا كالجبانِ

اور تلوار کھینچنے کا بدلہ تلوار ہی تھی سو جو کچھ انہوں نے مسلمانوں کو چکھلایا وہ آپ ہی بزدل ہو کر چکھنا پڑا یعنی تلوار کھینچنے والے تلوار سے ہی مارے گئے

إذا دارت رحى البلوى عليهم فكانوا لُهْوَةً فوق الدِّهانِ

اور جبکہ سختی کی چکی ان پر چلی سو ایسے ہو گئے جیسا کہ آٹے کی ایک مٹھی چکی کے اس سرخ چمڑے پر ہوتی ہے جو چکی کے نیچے بچھایا جاتا ہے

فطفقوا يهربون كمثل جُبنٍ فأُخذوا ثم قُتلوا مثل ضانِ

سو انہوں نے ایک نامرد کی طرح بھاگنا شروع کیا پس پکڑے گئے اور بھیڑوں کی طرح قتل کئے گئے

إذا ما شاهدوا قتلَى كقُنَنٍ فرفعوا طاعةً عَلَمَ الأمانِ

اور جبکہ انہوں نے اپنے مقتولوں کو ٹیلوں کی طرح دیکھا تب انہوں نے امان طلب کرنے کے لئے جھنڈیاں اٹھائیں

سَراةُ الحيّ جاء وا نادمينا فرحِم المصطفٰى بحرُ الحنانِ ﴿۶۷﴾

اور قبیلہ کے سردار شرمندہ ہو کر آئے پس نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جو دریائے بخشش ہے ان کا گناہ معاف کیا

وأمّا الجاهلون فما أطاعوا فأعدمَهم فؤوسُ الاحتفانِ

مگر جاہلوں نے ان کا حکم نہ مانا سو بیخ کنی کے تبروں نے ان کو معدوم کیا

سُقــوا كـأس الـمنـايا ثم سيقوا      إلـى نـارٍ تـلــوِّحُ وجــهَ جــانى

موت کے پیالے ان کو پلائے گئے      اور پھر وہ اس آگ کی طرف کھینچے گئے جو مجرم کا منہ جلاتی تھی

فهــذا أجرُ جهــل الـجاهلينا      مـن الـرحـمــن عـند الاســتنانِ

سو یہ جاہلوں کے جہل کی سزا تھی      یہ سزا خدا تعالےٰ کی طرف سے اس وقت ہوئی جب انہوں نے فسادوں اور ظلموں میں دوڑنا اختیار کیا

ومـا كـان الـرحيــم مُـذِلَّ قومٍ      ولـكـــن بـعـد ظـلــم وافتـنـانِ

اور خدائے رحیم کسی قوم کو ذلیل نہیں کرتا      مگر اس وقت جبکہ ظلم اور فتنہ اندازی اختیار کرے

وهـل حُــدِّثـتَ مِن أنبــاء أممٍ      رأوا قبــحًـا بـأفعــالٍ حِسانِ

کیا ایسی قوموں کی تجھے کچھ خبر ہے      جن کو نیکی کرتے کرتے بدی پیش آئے

وكـل الـنــور فی القـرآن لٰـكنْ      يـمــيـل الهــالكون إلى الدخانِ

اور تمام اور ہریک قسم کے نور قرآن ہی میں ہیں      مگر مرنے والے دھوئیں کی طرف دوڑتے ہیں

بـــه نـلـنـا تُراثَ الــكـامـلينا      بـه سِرُنـا إلـى أقـصـى المعانى

ہم نے اس کے وسیلہ سے کاملوں کی وراثت پائی      ہم نے اس کے وسیلہ سے حقیقتوں کے اخیر تک سیر کیا

فـقُــمْ واطـلُـبْ مـعـارفه بجهدٍ      وخَفْ شـرَّ الـعـواقب والهـوانِ

پس اٹھ اور کوشش کے ساتھ اس کے معارف طلب کر      اور انجام بد اور ذلت کی بدیوں سے خوف کر

أتـخــطُـب عــزّةَ الدنيا الدنيّةْ      أتـطـلـب عيشهـا والعيـش فـانى

کیا تو اس دنیا ناکارہ کی عزتوں کا طالب ہے      کیا تو اس دنیا کے عیشوں کو ڈھونڈتا ہے اور اس کے تمام عیش فانی ہیں

أتـرضـى يـا أخـى بـالخان حمقًا      وتـنسٰـى وقـت تبــديـل المكانِ

اے بھائی کیا تو سرائے میں رہنے میں اپنے حمق سے راضی ہو گیا      اور اس وقت کو بھلا دیا جو تبدیل مکانی کا وقت ہے

علٰـى بُستـان هـذا الدهر فـأسٌ      فـكـم شـجــر يجـاح من الإهـانِ

اس دنیا کے باغ پر تبر رکھا ہے      سو بہت سے درخت جڑ سے اکھیڑے جا رہے ہیں

وكم عـنــقٍ تـكسّــرها المنايا      وكــم كفٍّ وكــم حسنِ البنــانِ ﴿۶۸﴾

اور موتیں بہت سی گردنوں کو توڑ رہی ہیں      اور بہت ہتھیلیاں اور بہت سے خوبصورت پوریں ٹوٹی چلی جاتی ہیں

تری فی ساعةٍ سُرَرًا لرجُلٍ　　وفی الأخری تراه علی الإرانِ

اورتو یہ تماشا دیکھ رہا ہے کہ ایک گھڑی ایک مرد کے لئے کئی تخت بچھے ہوئے ہوتے ہیں　　اور پھر دوسری گھڑی میں وہی مرد تابوت مردہ پر پڑا ہوا ہوتا ہے

وإنی ناصح خِلٌّ أمینٌ　　ویدری نورَ علمی من یرانی

اور میں ایک نصیحت دینے والا دوست اور امین ہوں　　اور جو شخص مجھے دیکھے وہ میرے نور علم کو معلوم کر لے گا

یُکرَّمُ جاھلٌ قبل ابتلاءٍ　　وقدرُ الحَبْرِ بعد الامتحانِ

جاہل کی تعظیم آزمائش سے پہلے ہوتی ہے　　اور دانا آدمی کی تعظیم اس کے امتحان کے بعد کی جاتی ہے

وکفّرنی عدوّ الحق حمقًا　　فقلتُ اخسَأْ، یرانی من ھدانی

اور ایک سچ کے دشمن نے مجھے کافر ٹھہرایا　　سو میں نے کہا دفع ہو جس نے مجھے ہدایت دی وہ مجھے دیکھ رہا ہے

صوارمه علیّ مسلّلاتٌ　　وإنی نحو وجه الحِبِّ رانی

اس دشمن کی تلواریں میرے پر کھینچی ہوئی ہیں　　اور میں اپنے پیارے اللہ کی طرف دیکھ رہا ہوں

وإنی قد وصلتُ ریاض حِبّی　　ویطلبنی خصیمی فی المَحانی

اور میں اپنے پیارے کے باغوں میں پہنچا ہوا ہوں　　اور دشمن مجھے جنگلوں میں تلاش کر رہا ہے

ھوَیتُ الحِبَّ حتی صار روحی　　وأَرُنانی جِنانی فی جَنانی

میں نے اس پیارے سے محبت کی یہاں تک کہ وہ میری جان ہوگیا　　اور میرا بہشت اس نے میرے دل میں ہی دکھا دیا

بوجه الحِبّ لستُ حریصَ مُلکٍ　　کفانی ما أری نفسی کفانی

اس پیارے کی قسم ہے کہ میں کسی ملک کا حریص نہیں　　اور یہ میرے لئے کافی ہے کہ میں اپنے نفس کو فنا کی حالت میں دیکھتا ہوں

عمود الخشُب لا أبغی لسقفی　　وحِبّی صار لی مثل البُوانِ

میں لکڑی کے ستون اپنے چھت کے لئے نہیں چاہتا　　اور میرا پیارا میرے لئے ایسا ہوگیا ہے جیسا کہ ستون

ورثنا المجد من ذی المجد حقًّا　　وصُبِّغْنا بمحبوب مُقانی

ہم نے بزرگی کو خدائے ذی المجد سے پایا　　اور اس ملنے والے پیارے کے رنگ سے ہم رنگے گئے

دخلتُ النار حتی صرت نارًا　　ونخلی فاقَ أفکارَ الأفانی

میں آگ میں داخل ہوا یہاں تک کہ میں آگ ہی ہوگیا　　اور میری کھجور گھات پات کے فکروں سے بہت بلند بڑھ گئی

| | | |
|---|---|---|
| خمّوری منتقاة غیرُ کَدَرٍ | مُشَعْشَعةٌ بماء الاقترانِ | ﴿۶۹﴾ |
| اور میری شراب کی ایک چنی ہوئی شراب اور مصفا ہے | جس میں الٰہی محبت کا پانی ملایا گیا ہے | |
| ولستُ مواریًا عن عین ربّی | وإن اللّٰه خلّاقی یرانی | |
| اور میں اپنے رب کی آنکھ سے پوشیدہ نہیں ہوں | اور خدا جو میرا پروردگار ہے مجھے دیکھ رہا ہے | |
| یُدَهْدِءُ رأسَ کذّابٍ غیورٌ | ویُهلکه کصیدٍ مُستهانِ | |
| وہ جھوٹے کے سر کو خاک میں رولاتا ہے کیونکہ غیرتمند ہے | اور اس کو اس شکار کی طرح ہلاک کرتا ہے جو سراسیمہ اور سرگردان ہو | |
| وإنا الناظرون إلٰی قدیرٍ | قریب قادرٍ حِبٍّ مُدانی | |
| اور ہم اس قدیر کی طرف دیکھ رہے ہیں | جو قریب اور قادر ہے اور جو بندہ اور اس کے دل میں حائل ہوجاتا ہے | |
| وإنّا الشاربون کؤوس جدٍّ | وإنّا الکاسرون فؤوس خانی | |
| اور ہم پر حکمت باتوں کے پیالے پی رہے ہیں | اور ہم فضول گو کے تبروں کو توڑ رہے ہیں | |
| وإنّا الواصلون قصور مجدٍ | وإنّا الفاصلون من الأدانی | |
| اور ہم بزرگی کے محلوں تک پہنچ گئے ہیں | اور ہم نے ادنیٰ لوگوں سے جدائی اختیار کر لی ہے | |
| وأبدَرَنا من الرحمن بدرٌ | فنحن المبدَرون ولا نُمانی | |
| اور ہمارے لئے خدا تعالیٰ کی طرف سے ایک چاند نکلا ہے | سو ہم چاند کو پانے والے ہیں اور انتظاری کرنے والے نہیں | |
| ونحن الفائزون کمالَ فوزٍ | ونحن المنعَمون ولا نعانی | |
| اور ہم کمال کامیابی تک پہنچ گئے ہیں | اور ہم نعمتوں میں وقت بسر کرتے ہیں اور سختی نہیں اٹھاتے | |
| وبارزْنا العدا مُتسلّحینا | ولسنا قاعدین کمثل وانی | |
| اور ہم مسلح ہوکر مخالفوں کے مقابل پر کھڑے ہوگئے ہیں | ایک سست آدمی کی طرح ہم بیٹھنے والے نہیں ہیں | |
| وما جئنا الورٰی فی غیر وقت | وذو حجر یری وقت الرَّثانِ | |
| اور ہم خلق اللہ کے پاس بے وقت نہیں آئے | اور عقلمند جانتا ہے کہ بارش کا وقت کونسا ہے | |
| کخُذْرُوفٍ ندحرجُ رأسَ عجزٍ | وتُبْنا من ملاعبِ صولجانِ | |
| اور ہم پھرکی کی طرح اپنے عاجزانہ سر کو گردش دے رہے ہیں | اور صولجان کی بازی گاہ سے ہم دست بردار ہیں | |

عریفٌ فرسُ نفسی عند حرب ویدری السرّ مِن شدّ البِطانِ
میرے نفس کا گھوڑا لڑائی کے وقت بڑی فراست رکھتا ہے اور تنگ کو مضبوط کھینچنے سے سمجھ جاتا ہے کہ مطلب کیا ہے

مِکَرٌّ ینزلنّ کمثل برق ولا تمضی علیه دقیقتانِ ﴿۷۰﴾
بڑا حملہ آور ہے جو برق کی طرح اترتا ہے اور دو منٹ کی بھی توقف نہیں کرتا

وإنا سوف نُوجَرُ مِن ملیکٍ ونُعطَی منه أجرَ الامتشانِ
اور ہم عنقریب اپنے بادشاہ سے پاداش پائیں گے اور اس سپاہیانہ خدمت کا اجر ہم کو دیا جائے گا

وکأسٍ قد شربنا فی وِهادٍ وأخری نشرَبنُ فوق القِنانِ
کئی پیالے تو ہم نے نشیب میں پیئے اور کئی اور ہیں جو پہاڑوں کی چوٹیوں پر پئیں گے

وهذا کله مِن فضل ربّی ملاذی عاصمی ممّن جفانی
اور یہ سب میرے رب کا فضل ہے جو میری پناہ ہے اور ظالم سے مجھے بچانے والا ہے

أری أشجار رحمته عِظامًا مفرِّحةً کزرع الزعفرانِ
اس کی رحمت کے درختوں کو میں بڑے بڑے دیکھتا ہوں خوش کرنے والے جیسے زعفران کا کھیت ہوتا ہے

وقومی کفّرونی مِن عناد وإلحادٍ وتحریف البیانِ
اور میری قوم نے مجھے عناد سے کافر ٹھہرایا اور الحاد اور تحریف سے کافر بنانے میں کوشش کی

فیا لَعّانِ لا تهلَکْ عَجولًا ولا تهجُرْ فترجِعَ کالمُهانِ
پس اے لعنت کرنے والے میرے، جلدی سے ہلاک مت ہو اور مسلمانوں کو اپنے گروہ سے جدا نہ کر کہ اس میں تیری رسوائی ہے

ووشکُ البَین صعبٌ عند حُرٍّ وإن الحرّ کالحانی یقانی
اور جلد جدا ہو جانا شریف آدمی کے نزدیک ایک سخت بات ہے اور شریف آدمی ایک مشفق مہربان کی طرح ملتا ہے

ولا تعجَبْ لقولی وادّعائی وقد عُلّمتُ مِن أخفی المعانی
اور میرے قول اور میرے دعویٰ سے تعجب مت کر اور مجھے بہت پوشیدہ معنے بتلائے گئے ہیں

وللرّحمٰن فی کلِمٍ رموزٌ وکم قولٍ أسرَّ کمثل کانی
اور خدا تعالیٰ اپنے کلمات میں کئی بھید رکھتا ہے اور کئی قول اس کے ایسے ہیں جیسے کوئی اشارہ کنایہ سے باتیں کرتا ہے

وکم کلِمٍ مهفهفةٍ دُقاقٍ هضيمِ الکشح کالغِيد الحِسانِ
اور بہت سے کلمے نازک اور باریک ہیں بہت نازک جیسے نازک اندام اور خوبصورت عورتیں ہوتی ہیں

فيدری الضامراتِ ذوو الضمورِ ولا يدری سفيهٌ کالسِّمانِ
پس باریک باتوں کو وہ لوگ سمجھتے ہیں جو مرتاض اور دقیق الفکر ہیں اور ان باتوں کو وہ شخص نہیں جانتا جو موٹی عقل والا موٹی عورتوں کی طرح ہو

فإن تبغی الدقائقَ مثل إبرٍ فَلِجْ فی سَمّها ودَعِ الأمانی «۷۱»
پس اگر تو ایسے باریک حقائق چاہتا ہے جیسے سوئیاں سوتو سوئی کے ناکہ میں داخل ہوجا اور تمام نفسانی جذبات چھوڑ دے

وإن تستطلِعنْ أنباءَ موتی فمُتْ کالمحرَقين وکُنْ کفانی
اور اگر تو چاہتا ہے کہ مُردوں کی خبریں تجھے معلوم ہوں سوتو ان مردوں کی طرح مرجا جو جلائے گئے اور نابود ہوگئے

وبذلُ الجهد قانون قديم مَنی للطالبين قضاء مانی
اور کوشش کرنا قانون قدیم ہے جو مقدر حقیقی نے ڈھونڈھنے والوں کے لئے بنایا ہے

وإنی مُسلم والسِّلْمُ دينی فلا تُکفِرْ وخَفْ ربّ الزمانِ
اور مَیں مسلمان ہوں اور اسلام میرا دین ہے سو تُو کافر مت ٹھہرا اور خداتعالیٰ سے خوف کر

وإن أزمعتَ تکفيری وعذلی فقُلْ ما شئت من شوق الجنانِ
اور اگر تُو نے یہی قصد کیا ہے کہ مجھے کافر کہے اور ملامت کرے سو جو تیری مرضی ہو وہ شوق سے کہتا رہ

ولا نخشی سهام اللاعنينا ولا نغتاظ من تکفير خانی
اور ہم لعنت کرنے والوں کے تیروں سے نہیں ڈرتے اور ایک بے ہودہ گو کی تکفیر سے ہم غصہ نہیں کرتے

جنحنا کاهلًا منّا ذَلولًا لأثقال المطاعن واللِّعانِ
اور ہم نے اپنا ریاضت کش شانہ طعن اور لعنت کے بوجھوں کے لئے جھکا دیا ہے

فإن شاء المهيمن ذو جلال يبرّء رحمةً مما ترانی
پس اگر خدائے بزرگ چاہے گا تو اپنی رحمت سے مجھے ان الزاموں سے بری کردے گا جو تو مجھ پر لگاتا ہے

وفی فمّی لسانٌ غير أنی أُحبّ جوابَ ربٍّ مستعانِ
اور میرے منہ میں بھی زبان ہے مگر میں چاہتا ہوں کہ خدائے مددگار تجھ کو جواب دے

وآخر کلمنا حمدٌ وشکرٌ لرب محسن ذی الامتنانِ
اور ہمارا آخر کلام حمد اور شکر ہے اس محسن رب کے لئے جس کے احسان مجھ پر ہیں

☆☆☆

﴿۷۲﴾ ومن اعتراضات الواشی الضال، الذی ینوم بنعاس الضلال،
اور یہ گمراہ نکتہ چین جو خواب ضلالت میں سوتا ہے اس کے اعتراضات میں سے ایک وہ اعتراض ہے جس کو اس نے
اعتراضٌ بنٰی علیه عقیدته الباطلة فی کتابه التوزین. وتفصیله أنّه
اپنی کتاب توزین الاقوال میں اپنے عقیدہ باطلہ کی بنیاد ٹھہرایا ہے اور تفصیل اعتراض یہ ہے کہ اس نے قرآن کریم کی اس آیت
رأی فی القرآن الکریم آیة یَوۡمَ یَقُوۡمُ الرُّوۡحُ وَ الۡمَلٰٓئِکَۃُ [1]، فتلقّفَ
کریمہ کو دیکھا جو یوم یقوم الروح والملائکۃ ہے الخ۔ سو اس نے لفظ روح کو اس جگہ سے اچک لیا جیسے ایک حریص ایک
لفظَ الروح کالشحیح، وأراد أن یستنبط منه نزول المسیح، بل
چیز کو اچک لیتا ہے اور چاہا کہ اس سے نزول مسیح پر دلیل قائم کرے بلکہ بے حیائی کی وجہ سے یہ بھی چاہا کہ اس سے حضرت مسیح کی
أن یثبت ألوهیته کالوقیح، فکتَبه مستدلا کالمبطلین الفرحین.
الوہیت ثابت ہو جائے پس اس نے استدلال کے خیال سے باطل پرستوں کی طرح بہت خوش ہو کر اس آیت کو لکھا۔

أما الجواب فاعلم أن هذه الآیة لا تفیده أصلًا ولا یثبت منها
اب اس کے جواب میں سمجھ کہ یہ آیت اس شخص کو کچھ بھی مفید نہیں اور اگر اس سے کچھ ثابت ہوتا ہے تو بس
شیء إلا حمقه وجهله وکونه من السفهاء المستعجلین. ولا یخفی
یہی کہ یہ شخص احمق اور نادان اور سفیہ اور جلد باز ہے اور مشاہیر
علی الفضلاء الأعلام أن تأویل الروح بعیسی فی هذا المقام دجلٌ
علماء پر پوشیدہ نہیں کہ اس مقام میں روح کے لفظ سے عیسٰی مراد لینا دجالیت اور
وافتراء، بل جاء فی کتب التفسیر أنه جبرائیل علیه السلام، أو
افترا ہے بلکہ تفسیروں کی رو سے وہ جبرائیل علیہ السلام یا کوئی دوسرا فرشتہ
ملَکٌ آخر علی اختلاف الروایات کما لا یخفی علی الناظرین. ثم
ہے اور دونوں قسم کی روایتیں پائی جاتی ہیں جیسا کہ دیکھنے والوں پر پوشیدہ نہیں۔ پھر منطوق
منطوق الآیة یبدی بالتصریح ویحکم بالتنقیح أن هذه الواقعة متعلقة
آیت کا بتصریح ظاہر کرتا ہے اور تنقیح کے ساتھ حکم دیتا ہے کہ یہ واقعہ قیامت سے

[1] النبأ:۳۹

**اسخلافه صلّی اللّٰہ علیه وسلم ابا بکرؓ نائبا عنه للامامة فی الصّلٰوۃ**

**قال** ابن خلدون ثـم ثقل به الوجع واغمی علیه فاجتمع علیه نساءہ واهل بیته والعباس و علی ثم حضر وقت الصلٰوۃ فقال مروا ابا بکر فلیصل بالناس.(الجزء الثانی صفحه۶۲)

بقیۃ الحاشیۃ

**مکان ابی بکرؓ من النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم**

**وقال** ابـن خـلـدون ثـم قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم بعد ما اوصی بثلاث سدّوا هذه الابواب فی المسجد الا باب ابی بکر فانی لا اعلم امرءً افضل یدًا عندی فی الصحبة من ابی بکر. (الجزء الثانی صفحه۶۲)

**شدة حُبّ ابی بکر للنبیّ صَلی اللّٰہ علیه وسلّم**

**وذکر** ابـن خـلـدون واقبـل ابوبکر و دخل علٰی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسـلم فکشف عن وجهه وقبّله وقال بابی انت و أمی قد ذقت الموتة التی کتب اللّٰہ علیک و لن یصیبک بعدها موتة ابدًا (ایضًا صفحه۶۳)

**وکان** مـن لـطائف منن اللّٰہ علیه واختصاصه بکمال القرب من النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم کما نص به ابن خلدون انّه رضی اللّٰہ عنه حمل علی السریر الذی ﴿۲۶﴾ حـمل علیه رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسـلم و جعل قبره مثل قبر النبی مسطحا والصقوا لحده بـلحد النبی صلعم وجعل رأسه عند کتفی الـنبی صلی اللّٰہ علیه وسلم وکان اخر ما تکلم به توفنی مسلما والحقنی بالصالحین. (صفحه ۱۷۶)

**ولـنـکتـب هـنا کتابا کتبه الصدیق الٰی قبائل العرب المرتدة لیزید الـمـطـلعون علیه ایمانا وبصیرة بصلابة الصدیق فی ترویج شعائر اللّٰـه والـذبّ عـن جـمیـع ما سنّه رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلّم**

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم من ابی بکر خلیفة رسول اللّٰہ صلعم الٰی من بلغه کتـابی هٰذا من عامّة وخاصّة أقام علی اسلامه او رجع عنه سلام علی من اتبع الهـدٰی ولـم یـرجـع بـعـد الهدٰی الی الضلالة والعمٰی فانی احمد الیکم اللّٰہ الـذی لا الٰـه الا هو واشهد ان لا الٰه الا اللّٰہ وحده لا شریک له و انّ محمدا عبـده ورسوله نقرّ بما جاء به و نکفرّ من ابٰی و نجاهده امّا بعد فان اللّٰہ تعالٰی

ارسل محمدا بالحق من عنده الی خلقه بشیرًا و نذیرا و داعیا الی اللّٰہ باذنه وسراجا منیرا لینذر من کان حیا و ویحق القول علی الکافرین فهدی اللّٰہ بالحق من اجاب الیه و ضرب رسول اللّٰہ صلعم من ادبر عنه حتی صار الی الاسلام طوعا و کرها ثم توفی رسول اللّٰہ صلعم وقد نفّذ لامر اللّٰہ ونصح لاُمّته وقضی الذی کان علیه و کان اللّٰہ قد بیّن له ذٰلک ولاهل الاسلام فی الکتاب الذی انزل فقال اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ[1] وقال وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ. اَفَاۡئِنْ مِّتَّ فَهُمُ الْخٰلِدُوْنَ[2] وقال للمؤمنين وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ. قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ. اَفَاۡئِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ. وَمَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْـًٔا. وَسَيَجْزِى اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ.[3] فمن کان انما یعبد محمدا فان محمدا قد مات و من کان انما یعبد اللّٰہ وحده لا شریک له فان اللّٰہ له بالمرصاد حیٌّ قیّومٌ لا یموت ولا تاخذه سنة ولا نوم حافظ لامره منتقم من عدوه یجزیه. وانی اوصیکم بتقوی اللّٰہ وحظکم ونصیبکم من اللّٰہ وما جاء کم به نبیکم صلعم وان تهتدوا بهداه وان تعتصموا بدین اللّٰہ فان کل من یهده اللّٰہ ضال و کل من لم یعافه لمبتلی و کل من لم یُعنه مخذول فمن هداه اللّٰہ کان مهتدیا و من اضلّه کان ضالا قال اللّٰہ تعالٰی مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ. وَمَنْ يُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ وَلِيًّا مُّرْشِدًا[4] ولم یُقبل منه فی الدنیا عمل حتی یقرّ به ولم یقبل منه فی الاٰخرة صرف ولا عدل و قد بلغنی رجوع من رجع منکم عن دینه بعد ان اقرّ بالاسلام وعمل به اغترارًا باللّٰہ وجهالة بامره واجابة للشیطان قال اللّٰہ تعالٰی وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ كَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّهٖ. اَفَتَتَّخِذُوْنَهٗ وَذُرِّيَّتَهٗٓ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِىْ وَهُمْ لَكُمْ عَدُوٌّ بِئْسَ لِلظّٰلِمِيْنَ بَدَلًا[5] و قال اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمْ عَدُوٌّ فَاتَّخِذُوْهُ عَدُوًّا. اِنَّمَا يَدْعُوْا حِزْبَهٗ لِيَكُوْنُوْا مِنْ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ.[6] وانی بعثت الیکم فلانا من المهاجرین والانصار والتابعین باحسان وامرته ان لا یقاتل احدًا ولا یقتله حتی یدعوه الی داعیة اللّٰہ فمن استجاب له و اقرّ و کفّ و عمل صالحًا قبل منه و اعانه علیه ومن ابٰی امرت ان یقاتله علٰی ذٰلک ثم لا یبقی علی احد منهم قدر علیه وان یحرقهم بالنار ویقتلهم کل قتلة وان یسبی النسآء والذراری ولا یقبل من احد الا الاسلام فمن اتبعه فهو خیر له ومن ترکه فلن یعجز اللّٰہ وقد امرت رسولی ان یقرء

﴿۶۷﴾

[1] الزمر: ۳۱ [2] الانبیاء: ۳۵ [3] اٰل عمران: ۱۴۵ [4] الکهف: ۱۸ [5] الکهف: ۵۱ [6] فاطر: ۷

كتابی فی كل مجمعٍ لكم والداعية الاذان و اذ اذّن المسلمون فاذّنوا كفّوا عنهم وان لم يؤذّنوا عاجلوهم واذا أذّنوا اسألوهم ما عليهم فان ابوا عاجلوهم وان اقرّوا قبل منهم.

## مِن المؤلّف

إنّ الصحابةَ كلّهم كذُكاءٍ ... قد نوّروا وجهَ الورى بضياءِ
تركوا أقاربَهم وحُبَّ عِيالهم ... جاءوا رسولَ اللّٰه كالفقراءِ
ذُبِحُوا و ما خافوا الورى من صدقهم ... بل آثروا الرحمان عند بلاءِ
تحت السيوف تَشهّدوا لخلوصهم ... شَهِدوا بصدق القلب فی الأمْلاءِ
حضروا المواطنَ كلها من صدقهم ... حفَدوا لها فی حَرَّةٍ رَجْلاءِ
الصالحون الخاشعون لربهم ... البايتون بذكره وبكاءِ
قومٌ كِرامٌ لا نُفرِّقُ بينهم ... كانوا لخير الرسل كالأعضاءِ
ما كان طعنُ الناس فيهم صادقًا ... بل حَشْنَةٌ نشأَتْ مِن الأهواءِ
انی أرى صَحْب الرسول جميعَهم ... عندَ المليكِ بعزَّةٍ قَعْسَاءِ
تَبِعوا الرسول برَحْلهِ و ثَواءِ ... صاروا بِسُبلِ حبيبِهم كعَفاءِ
نهضوا لنصر نبينا بوفاءٍ ... عند الضلال وفتنةٍ صمّاءِ
وتخيَّروا للّٰه كلَّ مصيبةٍ ... و تهَلَّلوا بالقتل والإجلاءِ
أنوارُهم فاقَتْ بيانَ مبيِّنٍ ... يسوَدُّ منها وجهُ ذى الشحناءِ
فانظُرْ إلى خِدماتهم وثَباتهم ... و دَعِ العِدَا فی غُصَّة و صَلاءِ
يا ربِّ فارحمنا بصَحْبِ نبيِّنا ... واغفِرْ وأنتَ اللّٰهُ ذو آلاءِ
واللّٰه يعلَم لو قدرتُ ولم أمُتْ ... لَأشعْتُ مدح الصَحْب فی الأعداءِ
ان كنت تلعنتهم و تضحك خسّة ... فارقُبْ لنفسك كلَّ اِسْتِهزاءِ

من سبّ اصحاب النبی فقد ردیٰ
حق فما فی الحقّ من اخفاء

﴿۶۸﴾

عامؔ اطلاع کے لئے

# ایک اشتہار

وہ تمام صاحب جنہوں نے شیخ محمد حسین صاحب بٹالوی کے رسائل اشاعت السنہ دیکھے ہوں گے یا ان کے وعظ سنے ہوں گے یا ان کے خطوط پڑھے ہوں گے وہ اس بات کی گواہی دے سکتے ہیں کہ شیخ صاحب موصوف نے اس عاجز کی نسبت کیا کچھ کلمات ظاہر فرمائے ہیں اور کیسے کیسے خود پسندی کے بھرے ہوئے کلمات اور تکبر میں ڈوبے ہوئے ترہات اُن کے منہ سے نکل گئے ہیں کہ ایک طرف تو انہوں نے اس عاجز کو کذاب اور مفتری قرار دیا ہے اور دوسری طرف بڑے زور اور اصرار سے یہ دعویٰ کر دیا ہے کہ مَیں اعلیٰ درجہ کا مولوی ہوں اور یہ شخص سراسر جاہل اور نادان اور زبانِ عربی سے محروم اور بے نصیب ہے اور شاید اس بکواس سے ان کی غرض یہ ہوگی کہ تا ان باتوں کا عوام پر اثر پڑے اور ایک طرف تو وہ شیخ بطالوی کو فاضل یگانہ تسلیم کر لیں اور اعلیٰ درجہ کا عربی دان مان لیں اور دوسری طرف مجھے اور میرے دوستوں کو یقینی طور پر سمجھ لیں کہ یہ لوگ جاہل ہیں اور نتیجہ یہ نکلے کہ جاہلوں کا اعتبار نہیں۔ جو لوگ واقعی مولوی ہیں انہیں کی شہادت قابلِ اعتبار ہے۔ مَیں نے اس بیچارہ کو لاہور کے ایک بڑے جلسہ میں یہ الہام بھی سنا دیا تھا کہ **انی مھین من اراد اھانتک** کہ مَیں اس کی اہانت کروں گا جو تیری اہانت کے درپَے ہو۔ مگر تعصب ایسا بڑھا ہوا تھا کہ یہ الہامی آواز اس کے کان تک نہ پہنچ سکی اس نے چاہا کہ قوم کے دلوں میں یہ بات جم جائے کہ یہ شخص ایک حرف عربی کا نہیں جانتا پر خدا نے اسے دکھلا دیا کہ یہ بات الٹ کر اسی پر پڑی۔ یہ وہی الہام ہے جو کہا گیا تھا کہ مَیں اُسی کو ذلیل کروں گا جو تیری ذلت کے درپے ہوگا۔ سبحان اللہ کیسے وہ قادر اور غریبوں کا حامی ہے۔ پھر لوگ ڈرتے نہیں کیا یہ خدا تعالیٰ کا نشان نہیں کہ وہی شخص جس کی نسبت کہا گیا تھا کہ جاہل ہے اور ایک

صیغہ تک اس کو معلوم نہیں وہ ان تمام مکفروں کو جو اپنا نام مولوی رکھتے ہیں بلند آواز سے کہتا ہے کہ میری **تفسیر** کے مقابل پر تفسیر بناؤ تو ہزار روپے **انعام** لو اور نور الحق کے مقابل پر بناؤ تو **پانچ** ہزار روپیہ **پہلے** رکھا لو اور کوئی مولوی دم نہیں مارتا۔ کیا یہی مولویت ہے جس کے بھروسہ سے مجھے کافر ٹھہرایا تھا۔ **ایھا الشیخ** اب وہ الہام پورا ہوا یا کچھ کسر ہے۔ ایک دنیا جانتی ہے کہ مَیں نے اسی **فیصلہ** کی غرض سے اور اسی نیت سے کہ تا شیخ بطالوی کی مولویت اور تمام کفر کے فتوے لکھنے والوں کی اصلیت لوگوں پر کھل جائے۔ کتاب **کرامات الصادقین** عربی میں تالیف کی اور پھر اس کے بعد رسالہ **نور الحق** بھی عربی میں تالیف کیا۔ اور میں نے صاف صاف اشتہار دے دیا کہ اگر شیخ صاحب یا تمام مکفر مولویوں سے کوئی صاحب رسالہ کرامات الصادقین کے مقابل پر کوئی رسالہ تالیف کریں تو ایک ہزار روپیہ ان کو انعام ملے گا۔ اور اگر نور الحق کے مقابل پر رسالہ لکھیں تو پانچ ہزار روپیہ ان کو دیا جائے گا۔ لیکن وہ لوگ بالمقابل لکھنے سے بالکل عاجز رہ گئے۔ اور جو تاریخ ہم نے اس درخواست کے لئے مقرر کی تھی یعنی **اخیر جون ۱۸۹۴ء** وہ گذر گئی۔ شیخ صاحب کی اس خاموشی سے ثابت ہو گیا کہ وہ **علم** عربی سے آپ ہی بے بہرہ اور بے نصیب ہیں اور نہ صرف یہی بلکہ یہ بھی ثابت ہوا کہ وہ اوّل درجہ کے دروغ گو اور کاذب اور بے شرم ہیں کیونکہ انہوں نے تو تقریرًا و تحریرًا صاف اشتہار دے دیا تھا کہ یہ شخص علم عربی سے محروم اور جاہل ہے یعنی ایک لفظ تک عربی سے نہیں جانتا تو پھر ایسے ضروری مقابلہ کے وقت جس میں اُن پر فرض ہو چکا تھا کہ وہ اپنی علمیت ظاہر کرتے کیوں ایسے چُپ ہو گئے کہ گویا وہ اس دنیا میں نہیں ہیں **خیال کرنا چاہیئے** کہ ہم نے کس قدر تاکید سے اُن کو میدان میں بلایا اور کن کن الفاظ سے اُن کو غیرت دلانا چاہا مگر انہوں نے اس طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھا۔ ہم نے صرف اس خیال سے کہ شیخ صاحب کی عربی دانی کا دعویٰ بھی فیصلہ پا جائے رسالہ نور الحق میں یہ **اشتہار دے دیا** کہ اگر شیخ صاحب عرصہ تین ماہ میں اسی قدر کتاب تحریر کر کے شائع کر دیں اور وہ کتاب درحقیقت جمیع لوازم بلاغت و فصاحت والتزام حق اور حکمت میں نور الحق کے ثانی ہو تو تین ہزار روپیہ نقد بطور انعام شیخ صاحب کو دیا جائے گا اور نیز الہام

﴿۶۹﴾

کے جھوٹا ٹھہرانے کے لئے بھی ایک سہل اور صاف راستہ ان کو مل جائے گا اور **ہزار لعنت** کے داغ سے بھی بچ جائیں گے۔ ورنہ وہ نہ صرف **مغلوب بلکہ** الہام کے مصدق ٹھہریں گے۔ مگر شیخ صاحب نے ان باتوں میں سے کسی بات کی بھی پرواہ نہ کی اور کچھ بھی غیرت مندی نہ دکھلائی۔**اس کا کیا سبب تھا؟** بس یہی کہ یہ مقابلہ شیخ صاحب کی طاقت سے باہر ہے سونا چار انہوں نے اپنی رسوائی کو قبول کر لیا اور اس طرف رخ نہ کیا یہ اسی الہام کی تصدیق ہے کہ **انی مھین من اراد اھانتک** شیخ صاحب نے منبروں پر چڑھ چڑھ کر صدہا آدمیوں میں صدہا موقعوں میں بار بار اِس عاجز کی نسبت بیان کیا کہ یہ شخص زبان عربی سے محض بے خبر اور علوم دین سے محض ناآشنا ہے ایک جاہل آدمی ہے اور کذاب اور دجّال ہے اور اسی پر بس نہ کیا بلکہ صدہا خط اسی مضمون کے اپنے دوستوں کو لکھے اور جا بجا یہی مضمون شائع کیا۔ اور اپنے جاہل دوستوں کے دلوں میں بٹھا دیا کہ یہی سچ ہے۔ سو خدا تعالیٰ نے چاہا کہ اِس متکبر کا غرور توڑے اور اس گردن کش کی گردن کو مروڑے اور اس کو دکھلاوے کہ کیونکر وہ اپنے بندوں کی مدد کرتا ہے۔ سو اس کی توفیق اور مدد اور خاص اس کی تعلیم اور تفہیم سے یہ کتابیں تالیف ہوئیں اور ہم نے کرامات الصادقین اور نور الحق کے لئے آخری تاریخ درخواست مقابلہ کی اس مولوی اور تمام مخالفوں کے لئے **اخیر جون ۱۸۹۴ء** مقرر کی تھی جو گذر گئی اور اب دونوں کتابوں کے بعد یہ کتاب **سرّ الخلافة** تالیف ہوئی ہے جو بہت مختصر ہے اور نظم اس کی کم ہے اور ایک عربی دان شخص ایسا رسالہ سات دن میں بہت آسانی سے بنا سکتا ہے اور چھپنے کے لئے دس دن کافی ہیں لیکن ہم شیخ صاحب کی حالت اور اس کے دوستوں کی کم مائیگی پر بہت ہی رحم کر کے دس دن اور زیادہ کر دیتے ہیں اور یہ ستائیس دن ہوئے سو ہم فی دن ایک روپیہ کے حساب سے ستائیس روپیہ کے انعام پر یہ کتاب شائع کرتے ہیں اور شیخ صاحب اور ان کے **اِسمی مولویوں** کی خدمت میں التماس ہے کہ اگر وہ اپنی سُوءِ قسمت سے ہزار روپیہ کا انعام لینے سے محروم رہے اور پھر پانچ ہزار روپیہ کا انعام پیش کیا گیا تو وہ وقت بھی اُن کی کم مائیگی ﴿۷۰﴾

کی وجہ سے ان کے ہاتھ سے جاتا رہا۔ اور تاریخ درخواست گذر گئی اب وہ ستائیس روپیہ کو
تو نہ چھوڑیں ہم نے سنا ہے کہ ان دنوں میں شیخ صاحب پر تنگدستی کی وجہ سے تکلیفات بہت
ہیں۔ خشک دوستوں نے وفا نہیں کی۔ پس ان دنوں☆ میں تو اُن کے لئے ایک روپیہ ایک
اشرفی کا حکم رکھتا ہے گویا یہ ستائیس روپیہ ستائیس اشرفی ہیں جن سے کئی کام نکل سکتے ہیں
اور ہم اپنے سچے دل سے اقرار کرتے ہیں کہ اگر رسالہ سر الخلافہ کے مقابل پر شیخ صاحب
نے کوئی رسالہ میعاد مقررہ کے اندر شائع کر دیا اور وہ رسالہ ہمارے رسالہ کا ہم پلہ ثابت ہوا
تو ہم نہ صرف ستائیس روپیہ ان کو دیں گے بلکہ یہ تحریری اقرار لکھ دیں گے کہ شیخ صاحب
ضرور عربی دان اور مولوی کہلانے کے مستحق ہیں بلکہ آئندہ مولوی کے نام سے ان کو پکارا
جائے گا۔ اور چاہیئے کہ اب کے دفعہ شیخ صاحب ہمت نہ ہاریں۔ یہ رسالہ تو بہت ہی تھوڑا
ہے اور کچھ بھی چیز نہیں۔ اگر ایک ایک جُزروز گھسیٹ دیں تو صرف چار پانچ روز میں اس کو
ختم کر سکتے ہیں۔ اور اگر اپنے وجود میں کچھ بھی جان نہیں تو اُن سوڈیڑھ سو مولویوں سے مدد
لیں جنہوں نے بغیر سوچے سمجھے کے مسلمانوں کو کافر اور جہنم ابدی کی سزا کے لائق ٹھہرایا اور
بڑے تکبر سے اپنے تئیں مولوی کے نام سے ظاہر کیا اگر وہ ایک ایک جُز لکھ کر دیں تو شیخ
صاحب بمقابل اس رسالہ کے ڈیڑھ سو جُز کا رسالہ شائع کر سکتے ہیں۔ لیکن اگر شیخ صاحب
نے پھر بھی ایسا کر نہ دکھایا تو پھر بڑی بے شرمی ہوگی کہ آئندہ مولوی کہلاویں بلکہ مناسب ﴿۷۱﴾
ہے کہ آئندہ جھوٹ بولنے اور جھوٹ بلوانے سے پرہیز کریں۔ شیخ کا نام آپ کے لئے
کافی ہے جو باپ دادے سے چلا آتا ہے یا منشی کا نام بہت موزوں ہوگا۔ لیکن ابھی یہ
بات قابل آزمائش ہے کہ آپ منشی بھی ہیں یا نہیں۔ منشی کے لئے ضروری ہے کہ فارسی نظم
میں پوری دسترس رکھتا ہو مگر میری نظر سے اب تک آپ کا کوئی فارسی دیوان نہیں گذرا۔
بہر حال اگر ہم رعایت اور چشم پوشی کے طور پر آپ کا منشی ہونا مان بھی لیں اور فرض

☆ نوٹ:۔ شیخ صاحب اپنے حال کے پرچہ میں اقراری ہیں کہ اگر اُن کے دوستوں نے اب بھی اُن کی
مدد نہ کی تو وہ اس نوکری سے استعفا دے دیں گے۔ منہ

کر لیں کہ آپ منشی ہیں گو منشیانہ لیاقتیں آپ میں پائی نہیں جاتیں تو چنداں حرج نہیں کیونکہ منشی گری کو ہمارے دین سے کچھ تعلق نہیں لیکن ہم کسی طرح مولوی کا خطاب ایسے نادانوں کو دے نہیں سکتے جن کو ہم پانچ ہزار روپیہ تک انعام دینا کریں تب بھی اُن کی مردہ روح میں کچھ قوت مقابلہ ظاہر نہ ہو ہزار لعنت کی دھمکی دیں کچھ غیرت نہ آوے تمام دنیا کو مددگار بنانے کے لئے اجازت دیں تب بھی ایک جھوٹے منہ سے بھی ہاں نہ کہیں ایسے لوگوں کو اگر مولوی کا لقب دیا جاوے تو کیا بجز مسلمانوں کے کافر بنانے کے کچھ اور بھی ان میں لیاقت ہے۔ ہرگز نہیں۔ چار حدیثیں پڑھ کر نام شیخ الکل **نعوذ باللّٰہ من فتن ھٰذا الدھر و اھلھا و نعوذ باللّٰہ من جھلات الجاھلین.**

یہ بھی واضح رہے کہ ہر یک باحیا دشمن اپنی دشمنی میں کسی حد تک جا کر ٹھہر جاتا ہے اور ایسے جھوٹوں کے استعمال سے اُس کو شرم آ جاتی ہے جن کی اصلیت کچھ بھی نہ ہو مگر افسوس کہ شیخ صاحب نے کچھ بھی اس انسانی شرم سے کام نہیں لیا جہاں تک ضرر رسانی کے وسائل اُن کے ذہن میں آئے انہوں نے سب استعمال کئے اور کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ اوّل تو لوگوں کو اٹھایا کہ یہ شخص کافر ہے اور دجال ہے اس کی ملاقات سے پرہیز کرو اور جہاں تک ہو سکے اس کو ایذا دو اور ہر یک ظلم سے اس کو دکھ دو سب ثواب کی بات ہے۔ اور جب اس تدبیر میں ناکام رہے تو گورنمنٹ انگریزی کو مشتعل کرنے کے لئے کیسے کیسے جھوٹ بنائے کیسے کیسے مفتریات سے مدد لی لیکن یہ گورنمنٹ دور اندیش اور مردم شناس گورنمنٹ ہے سکھوں کے قدم پر نہیں چلتی کہ دشمن اور خود غرض کے منہ سے ایک بات سن کر افروختہ ہو جائے بلکہ اپنی خداداد عقل سے کام لیتی ہے۔ سو گورنمنٹ دانشمند نے اس شخص کی تحریروں پر کچھ توجہ نہ کی اور کیونکر توجہ کرتی اس کو معلوم تھا کہ ایک خود غرض دشمن نفسانی جوش سے جھوٹی مخبری کر رہا ہے گورنمنٹ کو اس عاجز کے خاندان کے خیر خواہ ہونے پر بصیرت کامل تھی اور گورنمنٹ خوب جانتی تھی کہ یہ عاجز عرصہ چودہ سال سے برخلاف ان تمام مولویوں کے بار بار یہ مضمون شائع کر رہا ہے کہ ہم لوگ جو گورنمنٹ برطانیہ کی رعیت ہیں ہمارے لئے اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے گورنمنٹ ھٰذا کے زیر اطاعت ﴿۷۲﴾ رہنا اپنا فرض ہے اور بغاوت کرنا حرام۔ اور جو شخص بغاوت کا طریق اختیار کرے یا اس کے لئے

کوئی مفسدانہ بناڈالے یا ایسے مجمع میں شریک ہو یا راز دار ہو تو وہ اللہ اور رسول کے حکم کی نافرمانی کررہا ہے اور جو کچھ اس عاجز نے گورنمنٹ انگریزی کا سچا خیر خواہ بننے کے لئے اپنی کتابوں میں بیان کیا ہے وہ سب سچ ہے۔ نادان مولوی نہیں جانتے کہ جہاد کے واسطے شرائط ہیں سکھا شاہی لوٹ مار کا نام جہاد نہیں اور رعیت کو اپنی محافظ گورنمنٹ کے ساتھ کسی طور سے جہاد درست نہیں اللہ تعالیٰ ہرگز پسند نہیں کرتا کہ ایک گورنمنٹ اپنی ایک رعیت کے جان اور مال اور عزت کی محافظ ہو اور ان کے دین کے لئے بھی پوری پوری آزادی عبادات کے لئے دے رکھی ہو۔ لیکن وہ رعیت موقع پا کر اس گورنمنٹ کو قتل کرنے کے لئے تیار ہو یہ دین نہیں بلکہ بے دینی ہے اور نیک کام نہیں بلکہ بدمعاشی ہے۔ خدا تعالیٰ ان مسلمانوں کی حالت پر رحم کرے کہ جو اس مسئلہ کو نہیں سمجھتے اور اس گورنمنٹ کے تحت میں ایک منافقانہ زندگی بسر کررہے ہیں جو ایمانداری سے بہت بعید ہے۔ ہم نے سارا قرآن شریف تدبر سے دیکھا مگر نیکی کی جگہ بدی کرنے کی تعلیم کہیں نہیں پائی۔ ہاں یہ سچ ہے کہ اس گورنمنٹ کی قوم مذہب کے بارے میں نہایت غلطی پر ہے وہ اس روشنی کے زمانہ میں ایک انسان کو خدا بنا رہے ہیں اور ایک عاجز مسکین کو رب العالمین کا لقب دے رہے ہیں۔ مگر اس صورت میں تو وہ اور بھی رحم کے لائق اور راہ دکھانے کے محتاج ہیں کیونکہ وہ بالکل صراط مستقیم کو بھول گئے اور دور جا پڑے ہیں۔ ہم کو چاہیئے کہ ان کے احسان یاد کر کے ان کے لئے جنابِ الٰہی میں دعا کریں کہ اے خداوند قادر ذوالجلال ان کو ہدایت بخش اور ان کے دلوں کو پاک توحید کے لئے کھول دے اور سچائی کی طرف پھیر دے۔ تا وہ تیرے سچے اور کامل نبی اور تیری کتاب کو شناخت کرلیں اور دین اسلام ان کا مذہب ہو جائے۔ ہاں پادریوں کے فتنے حد سے زیادہ بڑھ گئے ہیں اور ان کی مذہبی گورنمنٹ ایک بہت شور ڈال رہی ہے مگر ان کے فتنے تلوار کے نہیں ہیں قلم کے فتنے ہیں سواے مسلمانو تم بھی قلم سے اُن کا مقابلہ کرو اور حد سے مت بڑھو۔ خدا تعالیٰ کا منشاء قرآن شریف میں صاف پایا جاتا ہے کہ قلم کے مقابل پر قلم ہے اور تلوار کے مقابل پر تلوار۔ مگر کہیں نہیں سنا گیا کہ کسی عیسائی پادری نے دین کے لئے تلوار بھی اٹھائی ہو۔ پھر تلوار کی تدبیریں کرنا قرآن کریم کو چھوڑنا ہے بلکہ صاف بے راہی اور الٰہی ہدایت سے سرکشی ہے۔ جن میں روحانیت نہیں وہی ایسی تدابیریں کیا کرتے ہیں جو اسلام کا بہانہ کر کے اپنی نفسانی اغراض کو پورا کرنا چاہتے ہیں۔ خدا تعالیٰ ان کو سمجھ بخشے۔

﴿۷۳﴾ افغانی مزاج کے آدمی اس تعلیم کو برا مانیں گے مگر ہم کو اظہار حق سے غرض ہے نہ ان کے خوش کرنے سے اور نہایت مضر اعتقاد جس سے اسلام کی روحانیت کو بہت ضرر پہنچ رہا ہے یہ ہے کہ یہ تمام مولوی ایک ایسے مہدی کے منتظر ہیں جو تمام دنیا کو خون میں غرق کر دے اور خروج کرتے ہی قتل کرنا شروع کر دے۔ اور یہی علامتیں اپنے فرضی مسیح کی رکھی ہوئی ہیں کہ وہ آسمان سے اترتے ہی تمام کافروں کو قتل کر دے گا اور وہی بچے گا جو مسلمان ہو جائے۔ ایسے خیالات کے آدمی کسی قوم کے سچے خیر خواہ نہیں بن سکتے بلکہ ان کے ساتھ اکیلے سفر کرنا بھی خوف کی جگہ ہے۔ شاید کسی وقت کافر سمجھ کر قتل نہ کر دیں اور اپنے اندر کے کفر سے بے خبر ہیں۔ یاد رکھنا چاہیئے کہ ایسے بیہودہ مسائل کو اسلام کی جُز و قرار دینا اور نعوذ باللہ قرآنی تعلیم سمجھنا اسلام سے ہنسی کرنا ہے اور مخالفوں کو ٹھٹھے کا موقعہ دینا ہے۔ کوئی عقل اس بات کو تجویز نہیں کر سکتی کہ کوئی شخص آتے ہی بغیر اتمام حجت کے لوگوں کو قتل کرنا شروع کر دے۔ یا جس گورنمنٹ کے تحت میں زندگی بسر کرے اسی کی تباہی کے گھات میں لگا رہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ایسے لوگوں کی روحیں بکلی مسخ ہو چکی ہیں اور انسانی ہمدردی کی خصلتیں بتمامہا ان کے اندر سے مسلوب ہو گئی ہیں یا خالقِ حقیقی نے پیدا ہی نہیں کیں۔ خدا تعالیٰ ہر ایک بلا سے محفوظ رکھے۔ نا معلوم کہ ہمارے اس بیان سے وہ لوگ کس قدر جلیں گے اور کیسے منہ مروڑ مروڑ کر کافر کہیں گے مگر ہمیں ان کی اس تکفیر کی کچھ پرواہ نہیں۔ ہر ایک شخص کا معاملہ خدا تعالیٰ کے ساتھ ہے۔ ہمیں قرآن شریف کی کسی آیت میں یہ تعلیم نظر نہیں آتی کہ بے اتمام حجت مخالفوں کو قتل کرنا شروع کر دیا جاوے۔ ہمارے سید و مولیٰ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تیرہ برس تک کفار کے جور و جفا پر صبر کیا۔ بہت سے دکھ دیے گئے دم نہ مارا۔ بہت سے اصحاب اور عزیز قتل کئے گئے ایک ذرا مقابلہ نہیں کیا اور دکھوں سے پیسے گئے مگر سوائے صبر کے کچھ نہیں کیا۔ آخر جب کفار کے ظلم حد سے بڑھ گئے اور انہوں نے چاہا کہ سب کو قتل کر کے اسلام کو نابود ہی کر دیں تب خدا تعالیٰ نے اپنے پیارے نبی کو اُن بھیڑیوں کے ہاتھ سے مدینہ میں سلامت پہنچا دیا۔ حقیقت میں وہی دن تھا کہ جب آسمان پر ظالموں کو سزا دینے کے لئے تجویز ٹھہر گئی ۔ تا دلِ مرد خُدا نامد بدرد۔ ہیچ قومے را خدا رسوا نکرد۔ مگر افسوس کہ کافروں نے اسی پر بس نہ کیا بلکہ قتل کے لئے تعاقب کیا اور کئی چڑھائیاں کیں اور طرح طرح

کے دکھ پہنچائے۔ آخر وہ خدا تعالیٰ کی نظر میں اپنے بے شمار گناہوں کی وجہ سے اس لائق ٹھہر گئے کہ اُن پر عذاب نازل ہو۔ اگر ان کی شرارتیں اس حد تک نہ پہنچتیں تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہرگز تلوار نہ اٹھاتے مگر جنہوں نے تلواریں اٹھائیں اور خدا تعالیٰ کے حضور میں بے باک اور ظالم ثابت ہوئے وہ تلواروں سے ہی مارے گئے۔ غرض جہاد نبوی کی یہ صورت ہے جس سے اہلِ علم بے خبر نہیں اور قرآن میں یہ ہدایتیں موجود ہیں کہ جو لوگ نیکی کریں تم بھی ان کے ساتھ نیکی کرو۔ جو تمہیں پناہ دیں اُن کے شکر گذار بنے رہو اور جو لوگ تمہیں دکھ نہیں دیتے ان کو تم بھی دکھ مت دو۔ مگر اِس زمانہ کے مولویوں کی حالت پر افسوس ہے کہ وہ نیکی کی جگہ بدی کرنے کو تیار ہیں اور ایمانی روحانیت اور انسانی رحم سے خالی۔ **اللّٰھم اصلح امة محمد صلی اللّٰہ علیہ وسلم. اٰمین.** ﴿۷۴﴾

## شیخ محمد حسین بطالوی کا ہمارے کافر ٹھہرانے پر اصرار اور ہماری طرف سے ہمارے اسلامی عقیدہ کا ثبوت اور نیز شیخ صاحب موصوف کے لئے ستائیس روپیہ کا انعام اگر وہ رسالہ سر الخلافہ کے مقابل پر رسالہ لکھ کر شائع کریں

خدا تعالیٰ جانتا ہے کہ ہم نے ایک ذرہ اسلام سے خروج نہیں کیا بلکہ جہاں تک ہمارا علم اور یقین ہے ہم اُن سب باتوں پر قائم اور راسخ ہیں جو نصوص قرآنیہ اور حدیثیہ سے ثابت ہوتی ہیں اور ہمیں بڑا افسوس ہے کہ شیخ محمد حسین صاحب اور دوسرے ہمارے مخالفوں نے صرف یہی نہیں کیا کہ ہمیں کافر اور دجّال بنایا اور خلود جہنم ہماری سزا ٹھہرائی بلکہ قرآن اور حدیث کو بھی چھوڑ دیا اور ہم بار بار کہتے ہیں کہ ہم اُن کی نفسانی خواہشوں اور غلطیوں اور خطاؤں کو تو کسی طرح قبول نہیں کر سکتے لیکن اگر کوئی سچی بات اور کتاب اللہ اور حدیث کے موافق کوئی عقیدہ اُن کے پاس ہو جس کے ہم بفرض محال مخالف ہوں تو ہم ہر وقت اس کے قبول کرنے کے لئے تیار ہیں۔ ہم نے انہیں دکھلا دیا اور ثابت کر دیا کہ توفّی کے لفظ میں کتاب الٰہی کا عام محاورہ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بول چال کا عام محاورہ اور صحابہ کی روزمرہ بول چال کا

**عام محاورہ** اور اس وقت سے آج تک عرب کی تمام قوم کا **عام محاورہ** مارنے کے معنوں پر ہے اور نہ اور کچھ۔ اور ہم نے یہ بھی دکھلایا کہ جو معنی **توفی** کے لفظ میں رسول اللہ صلی اللہ و سلم سے ثابت ہوئے وہ اسی کی طرف اشارہ کرتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو گئے **بخاری** کھول کر دیکھو اور پاک دل کے ساتھ اس آیت میں غور کرو کہ مَیں قیامت کے دن اسی طرح **فلما توفّیتنی** ہوں گا جیسا کہ ایک **عبد صالح** یعنی حضرت عیسیٰؑ علیہ السلام نے کہا اور سوچو کہ ﴿۷۵﴾
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ کلمہ لفظ **توفّی** کے لئے کیسی ایک تفسیر لطیف ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بغیر کسی تغییر اور تبدیل کے لفظ متنازعہ فیہ کا مصداق اپنے تئیں ایسا ٹھہرا لیا جیسا کہ آیت موصوفہ میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام اس کے مصداق تھے۔ اب کیا ہمیں جائز ہے کہ ہم یہ بات زبان پر لاویں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم آیت **فلما توفیتنی**☆ کے حقیقی مصداق نہیں تھے اور حقیقی مصداق عیسیٰ علیہ السلام ہی تھے اور جو کچھ اس آیت سے درحقیقت خدا تعالیٰ کا منشاء تھا اور جو معنے **توفّی** کے واقعی طور پر اس جگہ مراد الٰہی تھی اور قدیم سے وہ مراد علم الٰہی میں قرار پا چکی تھی یعنی زندہ آسمان پر اٹھائے جانا نعوذ باللہ اس خاص معنی میں آنحضرت صلعم شریک نہیں تھے بلکہ آنحضرت نے اس آیت کو اپنی طرف منسوب کرنے کے وقت

☆ بعض نادان کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کلام میں **کما** کا لفظ موجود ہے جو کسی قدر فرق پر دلالت کرتا ہے اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی **توفی** اور حضرت عیسیٰ کی **توفی** میں کچھ فرق چاہیئے۔ مگر افسوس کہ یہ نادان نہیں سوچتے کہ مشبہ مشبہ بہ کی طرز واقعات میں خواہ کچھ فرق ہو لیکن لغات میں فرق نہیں پڑ سکتا۔ مثلاً کوئی کہے کہ جس طرح زید نے روٹی کھائی میں نے بھی اسی طرح روٹی کھائی۔ سو اگرچہ روٹی کھانے کے وضع یا عمدہ اور ناقص ہونے میں فرق ہو مگر روٹی کا لفظ جو ایک خاص معنوں کے لئے موضوع ہے اس میں تو فرق نہیں آئے گا۔ یہ تو نہیں کہ ایک جگہ روٹی سے مراد روٹی اور دوسری جگہ پتھر ہو۔ لغات میں تو کسی طرح تصرف جائز نہیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک اور اسی قسم کا مقولہ ہے جو ابن تیمیّہ نے زاد المعاد میں نقل کیا ہے اور وہ عبارت یہ ہے۔ **قال یا معشر قریش ما ترون انی فاعل بکم قالوا خیرًا اخ کریم و ابن اخ کریم قال فانی اقول لکم کما قال یوسف لاخوته لا تثریب علیکم الیوم اذهبوا فانتم الطلقاء الصفحه ۴۱۵**۔ اب دیکھو **تثریب** کا لفظ جن معنوں سے حضرت یوسف کے قول میں ہے انہیں معنوں سے آنحضرت صلعم کے قول میں ہے۔ منه

اس کے معنوں میں تغییر و تبدیل کر دی ہے اور دراصل جب اس لفظ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کریں تو اس کے اور معنے ہیں اور جب حضرت مسیح کی طرف یہ لفظ منسوب کریں تو پھر اس کے وہی حقیقی معنے لئے جاویں گے جو خدائے تعالیٰ کے قدیم ارادہ میں تھے۔ پس اگر یہی بات سچ ہے تو علاوہ اس فساد صریح کے کہ ایک نبی کی شان سے بہت بعید ہے کہ وہ ایک قرارداده معنوں کو توڑ کر اُن میں ایک ایسا تصرف کرے کہ بجز تحریف معنوی کے اور کوئی دوسرا نام اِس کا ہو ہی نہیں سکتا۔ دوسرا فساد یہ ہے کہ جس اتحاد مقولہ کا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارادہ فرمایا یعنی فلمّا توفّیتنی کا وہ اتحاد بھی تو قائم نہ رہا کیونکہ اتحاد تو تب قائم رہتا کہ توفی کے معنوں میں آنحضرت اور حضرت عیسیٰ شریک ہو جاتے۔ مگر وہ شراکت تو میسر نہ آئی پھر اتحاد کس بات میں ہوا۔ کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی اور لفظ نہیں ملتا تھا جو آپ نے ناحق ایک ایسے اشتراک کی طرف ہاتھ پھیلایا جس کا آپ کو کسی طرح سے حق نہیں پہنچتا تھا۔ بھلا زمین میں دفن ہونے والے اور آسمان پر زندہ اٹھائے جانے والے میں ایک ایسے لفظ میں کہ یا مَرنے کے اور یا زندہ اٹھائے جانے کے معنے رکھتا ہے کیونکر اشتراک ہو۔ کیا ضدین ایک جگہ جمع ہو سکتی ہیں۔ اور اگر آیت فلما توفیتنی میں توفی کے معنے مارنا نہیں تھا تو پھر کیا امام بخاری کی عقل ماری گئی کہ وہ اپنی صحیح میں اسی معنے کی تائید کے لئے ایک اور آیت دوسرے مقام سے اٹھا کر اس مقام میں لے آیا یعنی آیت انّی متوفیک اور پھر اسی پر بس نہ کیا بلکہ قول ابن عباس رضی اللہ عنہ بھی اس جگہ جڑ دیا کہ **متوفیک ممیتک** یعنی متوفیک کے یہ معنی ہیں کہ **مَیں تجھے مارنے والا ہوں**۔ اگر بخاری کا یہ مطلب نہیں تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تمثیلی معنوں کو ابن عباس کے صریح معنوں کے ساتھ زیادہ کھول دے تو ان دونوں آیتوں کو جمع کرنے اور ابن عباس کے معنوں کے ذکر سے کیا مطلب تھا اور کون سا محل تھا کہ توفّی کے معنے کی بحث شروع کر دیتا۔ پس درحقیقت امام بخاری نے اس کارروائی سے توفّی کے معنوں میں جو کچھ اپنا مذہب تھا ظاہر کر دیا۔ سو اِس جگہ ہمارے تائید دعویٰ کے لئے تین چیزیں ہو گئیں۔ اوّل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قول مبارک کہ جیسے عبد صالح یعنی عیسیٰ نے ﴿۷۶﴾

**فلما توفیتنی** کہا۔مَیں بھی**فلما توفیتنی** کہوں گا۔**دوسرے** ابن عباسؓ سے **توفّی** کے لفظ کے معنے مارنا ہے۔**تیسرے** امام بخاری کی شہادت جواس کی عملی کارروائی سے ظاہر ہورہی ہے۔

اب سوچ کر دیکھو کہ کیا ہم نے حدیث اور قرآن کو چھوڑا یا ہمارے مخالفوں نے۔ کیا اُنہوں نے بھی **توفّی** کے معنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور کسی صحابی سے ثابت کئے جیسا کہ ہم نے کئے ہیں اور پھر بھی ہم اِس بات کو قبول کرنے کے لئے تیار ہیں کہ اگر ہمارے مخالف اِس ثبوت کے مقابل پر جو **توفّی** کی نسبت ہم نے پیش کیا اب بھی کوئی دوسرا ثبوت پیش کریں یعنی **توفّی** کے معنوں کے بارے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی اور حدیث ہم کو دکھلاویں اوراس کے ساتھ کسی اور صحابی کی طرف سے بھی **توفّی** کے معنی تائیدی طور پر پیش کریں اور بخاری جیسے کسی امام حدیث کی بھی ایسی ہی شہادت **توفّی** کے معنوں کے بارہ میں پیش کر دیں تو ہم اس کو قبول کرلیں گے مگر یہ کیسی چالاکی ہے کہ خود تو حدیث اور قرآن کو چھوڑ دیں اور الٹا ہم پر الزام دیں کہ یہ فرقہ قرآن اور حدیث سے باہر ہو گیا ہے۔اے مخالف **مولویو خدا تم پر رحم کرے ذرہ غور سے توجہ کرو** تا تمہیں معلوم ہو کہ یہ یقینی اور قطعی بات ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ سے مقام متنازعہ فیہ میں **توفّی** کے معنی بجز مارنے کے اور کچھ بھی ثابت نہیں ہوئے اور جو شخص اس ثابت شدہ معنی کو چھوڑتا ہے وہ قرآن کریم کی تفسیر بالرائے کرتا ہے کیونکہ حدیث کی رو سے بجز مارنے کے اور کوئی معنے **توفّی** آیت متنازعہ فیہ میں منقول نہیں۔اسی وجہ سے **شاہ ولی اللہ صاحب** نے اپنی تفسیر فوزالکبیر میں جو صرف آثار نبوی اور اقوال صحابہ کے التزام سے کی گئی ہے **متوفیک** کے معنے صرف **ممیتک** لکھے ہیں۔اگر ان کو کوئی مخالف قول ملتا تو ضرور وہ **او** کے لفظ سے وہ معنے بھی بیان کر جاتے۔اب ہمارے مخالفوں کو شرم کرنا چاہیئے کہ کیوں وہ نصوص صریحہ کو صریح چھوڑ بیٹھے ہیں۔پس اے بے باک لوگو خدا تعالیٰ سے ڈرو۔کیا تم نے ایک دن مرنا نہیں۔اور **نزول** کے لفظ پر آپ لوگ ناز نہ کریں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اِس لفظ کا کچھ فیصلہ نہیں فرمایا کہ یہ نزول کن معنوں سے نزول ہے۔کیونکہ نزول کئی قسم کے ہوا کرتے ہیں اور

مسافر بھی ایک زمین سے دوسری زمین میں جا کر نزیل ہی کہلاتا ہے۔ قرآن کریم میں ان نزولوں کا بھی ذکر ہے جو روحانی ہیں جیسے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جو ہم نے لوہا اتارا ہم نے لباس اتارا ہم نے چار پائے اتارے۔ اور ایلیا یعنی یوحنا کے قصہ سے جس پر یہود اور نصاریٰ کا اتفاق ہے اور بائیبل میں موجود ہے صاف کھل گیا ہے کہ فوت شدہ انبیاء کا نزول اس دنیا میں روحانی طور پر ہوا کرتا ہے نہ جسمانی۔ وہ آسمان سے تو ہرگز نہیں نازل ہوتے مگر اُن کی روحانی خصلتیں کسی مثیل میں باذن اللہ داخل ہو کر روحانی طور پر نازل ہو جاتی ہیں اور ان کی ارادات کا شخص مثیل پر ایک سایہ ہوتا ہے اس لئے اس مثیل کا ظہور ممثل بہ کا نزول سمجھا جاتا ہے۔ بعض اولیاء کرام نے بھی اس قسم کے نزول کا تصوف کی کتابوں میں ذکر کیا ہے۔ غرض عند اللہ یہ قسم بھی ایک نزول کی قسم سے ہے اور اگر یہ نزول نہیں تو پھر خدائے تعالیٰ کی کتابیں باطل ہوتی ہیں۔ ایلیا کا قصہ جو بائیبل میں موجود ہے ایک ایسا مشہور واقعہ ہے جو یہود اور نصاریٰ دونوں فرقوں میں مسلّم ہے اور یہ کمال حماقت ہوگی کہ ہم یہ کہیں کہ ان دونوں فرقوں نے باہم مل کر اس مقام کی آیات کو تحریف کر دیا ہے بلکہ نصاریٰ کو یہ قصہ نہایت ہی مُضر پڑا ہے اور اگر اِس جگہ نزولِ ایلیا کے ظاہری معنے کریں تو یہود سچے ٹھہرتے ہیں اور ثابت ہوتا ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام سچے نبی نہیں تھے کیونکہ اب تک حضرت ایلیا علیہ السلام آسمان سے نازل نہیں ہوئے اور بائیبل کے رو سے ضرور تھا کہ وہ حضرت مسیح سے پہلے نازل ہو جاتے۔ حضرت مسیح کو یہ ایک بڑی دِقت پیش آئی تھی کہ یہود نے ان کی نبوت میں یہ عُذر پیش کر دیا جو درحقیقت ایک پہاڑ کی طرح تھا۔ پس اگر یہ جواب صحیح ہوتا کہ نزول ایلیا کا قصہ محرف ہے تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام یہود کے آگے اسی جواب کو پیش کرتے اور کہتے کہ یہ بات سرے سے ہی جھوٹ ہے کہ ایلیا پھر دنیا میں آئے گا اور ضرور ہے کہ وہ مسیح سے پہلے بجسمہ العنصری آسمان سے اتر آوے۔ مگر انہوں نے یہ جواب نہیں دیا بلکہ آیت کی صحت کو مسلّم رکھ کر نزول کو نزول روحانی ٹھہرایا۔ اور انہیں تاویلوں کے سبب سے یہودیوں نے انہیں ملحد کہا اور بالاتفاق فتویٰ دیا کہ یہ شخص بے دین اور کافر ہے کیونکہ نصوص توریت کو بلا قرینہ صارفہ ان کے ظاہری معنوں سے پھیرتا ہے۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ ﴿۷۷﴾

اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام تحریف کا عذر پیش کر دیتے اور کہہ دیتے کہ تمہاری آسمانی کتابوں کے یہ مقامات محرف ہو گئے ہیں تو اس جواب سے بھی اگرچہ وہ یہود کا منہ تو بند نہیں کر سکتے تھے تاہم اُن کے خوارق اور معجزات کو دیکھ کر بہت سے لوگ سمجھ جاتے کہ ممکن ہے کہ یہ دعویٰ تحریف کا سچا ہی ہو کیونکہ یہ شخص مؤید من اللہ اور الہام یافتہ اور صاحبِ معجزات ہے لیکن حضرت مسیح نے تو ایسا نہ کیا بلکہ آیت کی صحت کا ایلیا کے نزول کی نسبت اقرار کر دیا جس کی وجہ سے اب تک عیسائی مصیبت میں پڑے ہوئے ہیں اور یہود کے آگے بات بھی نہیں کر سکتے اور یہود ٹھٹھے سے کہتے ہیں کہ عیسیٰ اُس وقت نبی ٹھہر سکتا ہے کہ جب ہم خدائے تعالیٰ کی تمام کتابوں کو جھوٹی قرار دے دیں اور اَب تک عیسائیوں کو موقعہ نہیں ملا کہ اس مقام میں تحریف کا دعویٰ کر دیں اور اس بلا سے نجات پاویں کیونکہ اب وہ انیس سو برس کے بعد کیونکر اس قول کی مخالفت کر سکتے ہیں جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے منہ سے نکل گیا۔ یہ مقام ہمارے بھائی مسلمانوں کے لئے بہت غور کے قابل ہے۔ اُن کو سوچنا چاہیئے کہ جن ظاہری معنوں پر وہ زور دیتے ہیں اگر وہی معنے سچے ہیں تو پھر حضرت عیسیٰ کسی طور سے بھی نبی نہیں ٹھہر سکتے بلکہ وہ نبی اللہ تو اُسی حالت میں ٹھہریں گے جب کہ حضرت ایلیا نبی کے نزول کو ایک روحانی نزول مانا جاوے۔ ﴿۷۸﴾

افسوس کہ اٹھارہ سو نوے برس گذرنے کے بعد وہی یہودیوں کا جھگڑا اِن مولویوں اور فقیہوں نے اس عاجز کے ساتھ شروع کر دیا اور ایک بچہ بھی سمجھ سکتا ہے کہ جس پہلو کو اِس عاجز نے اختیار کیا وہ حضرت عیسیٰ کا پہلو ہے اور جس پہلو پر مخالف مولوی جم گئے وہ یہودیوں کا پہلو ہے۔ اب مولویوں کے پہلو کی نحوست دیکھو کہ اس کو اختیار کرتے ہی یہودیوں سے اُن کو مشابہت نصیب ہوئی۔ ابھی کچھ نہیں گیا اگر سمجھ لیں۔ اب جبکہ اس تحقیقات سے نزول جسمانی کا کچھ پتہ نہ لگا اور نہ پہلی کتابوں میں اس کی کوئی نظیر ملی اور ملا تو یہ ملا کہ ایلیا نبی کے دنیا میں دوبارہ آنے کا جو وعدہ تھا اُس سے مراد روحانی نزول تھا

نہ ظاہری تو اِس تحقیقات سے ثابت ہوا کہ جب سے دنیا کی بنا پڑی ہے یعنی حضرت آدم سے لے کر تا ایں دم کبھی کسی انسان کی نسبت نزول کا لفظ جب آسمان کی طرف نسبت دیا جائے جسمانی نزول پر اطلاق نہیں پایا اور جو دعویٰ کرے کہ پایا ہے وہ اس کا ثبوت پیش کرے۔ اور جب اب تک نزول جسمانی پر اطلاق نہیں پایا تو اب خلاف سنت اللہ اور محاورہ قدیمہ کے جو اس کی کتابوں میں پایا جاتا ہے کیوں کر اطلاق پائے گا **ولن تجد لسنة اللّٰه تبديلا**۔

اور پھر ہم تنزّل کے طور پر کہتے ہیں کہ اگر کوئی غبی اب بھی اِس صریح اور واضح بیان کو نہ سمجھے تو اتنا تو ضرور سمجھتا ہوگا کہ متنازعہ فیہ مقام میں **توفی** کا لفظ وہ محکم اور بیّن لفظ ہے جس کے معنے فیصلہ پا گئے اور قطعی طور پر ثابت ہو گیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے معنے مارنا ہی فرمایا ہے اور حضرت ابن عباسؓ نے بھی اِس کے معنے مارنا ہی لکھا ہے اور امام بخاری نے بھی مارنے پر ہی عملی طور پر شہادت دی ہے۔ لیکن اس کے مقابل پر نزول کا جو لفظ ہے اس کی نسبت اگر ایک بڑے سے بڑا متعصب کچھ تاویلیں کرے تو اس سے زیادہ نہیں کہہ سکتا کہ وہ ایک لفظ ہے جو متشابہات میں داخل ہے۔ لیکن فیصلہ شدہ لفظ اور اُس کے بیّن اور محکم معنوں کو چھوڑ کر متشابہات کی طرف دوڑنا انہیں لوگوں کا کام ہے جن کے دل میں مرض ہے۔ اگر ایمان ہے تو وہ لفظ جو بیّنات اور محکمات میں داخل ہو گیا اُسی سے پنجہ مارو نہ کسی ایسے لفظ سے جو متشابہات میں داخل رہا اور متشابہات کی تاویل خدا تعالیٰ کے علم کی طرف حوالہ کرو تا نجات پاؤ۔ ﴿۷۹﴾

بڑی بھاری نزاع جو ہم میں اور ہمارے مخالفوں میں ہے یہی ہے جو مَیں نے بیان کر دی ہے اور ماحصل یہی نکلا کہ ہم بیّنات اور محکمات سے پنجہ مارتے ہیں جو قرآن سے ثابت، حدیث سے ثابت، اقوال صحابہ سے ثابت، پہلی کتابوں کے نظائر سے ثابت، سنت اللہ سے ثابت، امام بخاری کے قول سے ثابت، امام مالک کے قول سے ثابت،

ابن قیّم کے قول سے ثابت، ابن تیمیّہ کے قول سے ثابت اور اسلام کے بعض دوسرے فرقوں کے اعتقاد سے ثابت۔ مگر ہمارے مخالفوں نے صرف نزول کا ذوالوجوہ لفظ پکڑا ہوا ہے جو لغت اور قرآن اور پہلی آسمانی کتابوں کے رو سے بہت سے معنوں پر اطلاق پاتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہیں تشریح نہیں کی کہ اِس سے حضرت مسیح علیہ السلام کا جسمانی نزول مراد ہے نہ اور کچھ کیوں کہ جب کہ نبیوں کے روحانی نزول کے بارے میں ایک پہلی امت قائل ہے اور یہود جو حضرت ایلیا کے جسمانی نزول کے منتظر تھے اُن کا غلطی پر ہونا حضرت مسیح کی زبان سے ثابت ہو گیا اور اِس سنت اللہ کا کہیں پتہ نہ ملا جو جسمانی نزول بھی کبھی کسی زمانہ میں گذر چکا تو یہی معنے متعین ہوئے کہ نزول عیسیٰ علیہ السلام سے مراد روحانی نزول ہے ورنہ اگر جسمانی نزول بھی سنت اللہ میں داخل ہے تو خدا تعالیٰ نے یہودیوں کو کیوں اِس قدر ابتلا میں ڈالا کہ وہ اب تک اِس خیال میں مبتلا ہیں کہ سچا مسیح تب ہی آئے گا کہ جب ایلیا نبی آسمان سے نازل ہو لے۔ جبکہ خدا تعالیٰ نے صاف وعدہ کیا تھا کہ ایلیا نبی دوبارہ دنیا میں آئے گا اور پھر اُس کے بعد مسیح آئے گا تو اِس وعدہ کو اس کی ظاہری صورت پر پورا کیا ہوتا اور ایلیا نبی کو آسمان سے زمین پر بجسمہ العنصری اتارا ہوتا تا یہود لوگ جیسا کہ ایک مدت دراز سے پیشگوئی کے معنے سمجھے بیٹھے تھے اور اُن کے فقیہوں اور عالموں اور محدثوں نے نزول جسمانی ایلیا کو اپنے اعتقاد میں داخل کر لیا تھا اس پیشگوئی کا اپنے اعتقاد کے موافق پورا ہونا دیکھ لیتے اور پھر اُن کو حضرت مسیح کی نبوت میں کچھ بھی شک باقی نہیں رہتا۔ مگر اُن پر یہ کیسی مصیبت پڑی کہ ان کی کتابوں میں تو ان کو صاف صاف اور صریح لفظوں میں بتلایا گیا کہ درحقیقت ایلیا ہی دوبارہ دنیا میں آئے گا اور وہی مسیح سچا ہوگا جو ایلیا کے نزول کے بعد آوے لیکن یہ پیشگوئی اپنے ظاہری معنوں پر پوری نہ ہوئی اور حضرت مسیح تشریف لے آئے اور اُن کو یہود کے سامنے سخت مشکلات پیش ﴿۸۰﴾
آ گئے۔ آخر کار ایک ایسی دور از حقیقت تاویل پر زور ڈالا گیا جس سے یہودیوں کو

کہنا پڑا کہ عیسیٰ سچا مسیح نہیں ہے بلکہ ایک مکار اور ملحد ہے جو اپنے مطلب کے لئے ایک صریح پیشگوئی کو ظاہر سے پھیر کر روحانی نزول کا قائل ہے۔ سو اس وجہ سے کروڑ ہا آدمی کافر اور منکر رہ کر داخل جہنم ہوئے۔ اے مسلمانوں اس مقام کو ذرا غور سے پڑھو کہ آپ لوگوں کی بات یہود کی بات سے ایسی مل گئی کہ دونوں باتیں ایک ہی ہوگئیں اور یقیناً سمجھو کہ مومن کی خصلت میں داخل ہے کہ وہ دوسرے کے حال سے نصیحت پکڑتا ہے۔ **فاعتبروا یا اولی الابصار واسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون۔**

اگر کہو کہ ہم کیونکر یقین کریں کہ یہ واقعہ صحیح ہے تو اس کا جواب یہی ہے کہ یہ مسئلہ دو قوموں کا متواترات سے ہے اور صرف یہ کہنا کہ وہ کتابیں محرف مبدل ہوگئیں ایسے متواترات کو کمزور نہیں کر سکتا۔ ہاں اس صورت میں ہوسکتا تھا کہ خدا تعالیٰ قرآن کریم میں اس قول کی تکذیب کرتا۔ پس جبکہ اس مسئلہ کی تکذیب حدیث اور قرآن سے ثابت نہیں ہوتی تو ہم متواترات قولی سے کسی طرح انکار نہیں کر سکتے۔☆ بلکہ اگر یہ بھی فرض کرلیں کہ وہ تمام کتابیں خدا تعالیٰ کی طرف سے نازل ہی نہیں ہوئیں اور سراسر انسانی تالیف ہے۔ پھر بھی ہم تاریخی سلسلہ کو کسی طرح مٹا نہیں سکتے اور جو امر تاریخی طرز پر دو قوموں کے متفق علیہ شہادت سے ثابت ہوگیا اب وہ شکی اور ظنی نہیں ٹھہر سکتا۔ جیسا کہ ہم وجود راجہ رامچند ر اور کرشن اور بکرماجیت اور بدھ سے انکار نہیں کر سکتے حالانکہ ہم ان کتابوں کو خدائے تعالیٰ کی طرف سے نہیں سمجھتے۔ پھر کیوں انکار نہیں کر سکتے؟ تاریخی تواتر کی وجہ سے۔

بعض نیم ملا عجیب جہالت کے گڑھے میں پڑے ہوئے ہیں۔ انہوں نے جو ایک تحریف کا لفظ سن رکھا ہے محل بے محل پر اسی کو پیش کر دیتے ہیں اور تاریخی تواترات کو نظر انداز کر دیا ہے۔ بلکہ ان کو مٹانا چاہتے ہیں۔ یہ نہایت شرمناک بات ہے کہ ہماری قوم میں ایسے لوگ بھی

☆ نوٹ: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا آنے والے مسیح کو اپنی امت میں سے قرار دینا روحانی نزول کا مؤید ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد روحانی نزول تھا نہ اور کچھ۔ منہ

**مولوی** کے نام سے مشہور ہیں کہ **متواترات قومی** کو جو تاریخ کے سلسلے میں آ گئے ہیں قبول نہیں کرتے اور خواہ نخواہ غیر متعلقہ جزئیات کو تحریف میں داخل کرتے ہیں اور یہ نہیں سوچتے کہ اس موقعہ پر اگر **یہودی تحریف** کرتے تو وہ تحریف عیسائیوں کے مقصد کے مخالف ٹھہرتی اور اگر عیسائی تحریف کرتے تو یہودیوں کے دعویٰ کے برعکس ہوتی اور جو لفظ **توریت** کی کتابوں میں موجود ہیں وہ عیسائیوں کے مقصد کو نہایت مضر پڑے ہیں۔ کیونکہ ان سے حضرت ایلیا کے نزول جسمانی کی پیشگوئی قبل از ظہور حضرت مسیح یقینی طور پر ثابت ہوتی ہے تو اس صورت میں تحریف کرنے میں عیسائیوں کا یہودیوں کے ساتھ اتفاق کرنا ایسا ہے جیسا کہ کوئی اپنے ہاتھ سے اپنا ناک کاٹے۔ وجہ یہ کہ اگر **نزول ایلیا** کی پیشگوئی کو ظاہر پر ہی حمل کریں تو پھر حضرت عیسیٰ کا **سچا نبی ہونا** محالات میں سے ہے کیونکہ اب تک ایلیا نبی **بجسمه العنصری** آسمان سے نازل نہیں ہوا تو پھر عیسیٰ جس کا اس کے بعد آنا ضروری تھا کیونکر پہلے ہی آ گیا۔ ﴿۸۱﴾
اور اگر ظاہر پر حمل نہ کریں اور نزول ایلیا کو **نزول روحانی** قرار دیں تو پھر نزول عیسیٰ کی پیشگوئی میں کیوں ظاہر پر جم بیٹھیں۔ نزول **برحق** اور اس پر ہم ایمان لاتے ہیں بلکہ اس کا ظہور بھی دیکھ لیا لیکن جن معنوں کے رو سے یہود بندر اور سور کہلائے اور خدا تعالیٰ کی کتابوں میں **لعنتی ٹھہرے** اس طور کے نزول کے معنے بعد پہنچنے **ہدایت** کے وہی کرے جس کو بندر اور سؤر بننے کا شوق ہو۔ خدا تعالیٰ صادق مومنوں کو ایسے معنوں سے اپنی پناہ میں رکھے جو اس لعنت کی بشارت دیتے ہیں جو پہلے یہود پر وارد ہو چکی ہے۔ زیادہ اس مسئلہ میں کیا **لکھیں** اور کیا کہیں **جن کو خدا تعالیٰ ہدایت نہ دے** ہم کیونکر دے سکتے ہیں۔ جن کی آنکھیں وہ مالک نہ کھولے ہم کیوں کر کھول سکتے ہیں۔ جن مُردوں کو وہ زندہ نہ کرے ہم کیوں کر کریں۔ **اے مالک و قادر خدا اب فضل کر اور رحم کر اور اس تفرقہ کو درمیان سے اٹھا اور سچ ظاہر کر اور جھوٹ کو نابود کر کہ سب قدرت اور طاقت اور رحمت تیری ہی ہے**۔ آمین آمین آمین

پھر بعد اس کے واضح رہے کہ فرشتوں کے نزول سے بھی ہمیں انکار نہیں۔ اگر کوئی ثابت

کر دے کہ **فرشتوں** کا نزول اسی طرح ہوتا ہے کہ وہ اپنے وجود کو آسمان سے خالی کر دیں تو ہم بشوق اس ثبوت کو سنیں گے اور اگر درحقیقت ثبوت ہوگا تو ہم اس کو قبول کر لیں گے۔ جہاں تک ہمیں معلوم ہے فرشتوں کا وجود **ایمانیات** میں داخل ہے۔ خدا تعالیٰ کا نزول **سماء الدنیا** کی طرف اور فرشتوں کا نزول دونوں ایسی حقیقتیں ہیں جو ہم سمجھ نہیں سکتے۔ ہاں کتاب اللہ سے اتنا ثابت ہوتا ہے کہ **خلق جدید** کے طور پر زمین پر فرشتوں کا ظہور ہو جاتا ہے دحیہ **کلبی** کی شکل میں جبرئیل کا ظاہر ہونا خلق جدید تھا یا کچھ اور تھا۔ پھر کیا یہ ضرور ہے کہ پہلی خلق کو نابود کر لیں پھر خلق جدید کے قائل ہوں بلکہ پہلا خلق بجائے خود آسمان پر ثابت اور قائم ہے اور دوسرا خلق خدا تعالیٰ کی وسیع قدرت کا ایک نتیجہ ہے کیا **خدا تعالیٰ** کی قدرت سے بعید ہے کہ ایک **وجود** دو جگہ دو **جسموں** سے دکھاوے۔ حاشا وکلا ہرگز نہیں۔ **الم تعلم ان اللّٰہ علٰی کل شیء قدیر**۔ ﴿۸۲﴾

پھر شیخ بطالوی صاحب نے اپنی دانست میں ہماری کتاب **تبلیغ** کی کچھ غلطیاں نکالی ہیں اور ہم افسوس سے لکھتے ہیں کہ تعصب کے جوش سے یا نادانی کی وجہ سے صحیح اور با قاعدہ ترکیبوں اور لفظوں کو بھی غلطی میں داخل کر دیا۔ اگر اس امر کے لئے کوئی **خاص مجلس** مقرر ہو تو ہم ان کو سمجھاویں کہ ایسی شتاب کاری سے کیا کیا ندامتیں اٹھانی پڑتی ہیں۔ قیامت کی نشانیاں ظاہر ہو گئیں۔ یہ علم اور نام مولوی **انّا للّٰہ و انّا الیہ راجعون**۔ وہ غلطیاں جو انہوں نے بڑی جانکاہی سے نکالی ہیں اگر وہ تمام اکٹھی کر کے لکھی جائیں تو دو یا ڈیڑھ سطر کے قریب ہوں گی اور ان میں اکثر تو سہو کاتب ہیں اور تین ایسی غلطیاں جو بوجہ نہ میسر آنے نظر ثانی یا طفرہ نظر کے رہ گئی ہیں اور باقی شیخ صاحب کی اپنی عقل کی کوتاہی اور سمجھ کا گھاٹا ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ شیخ صاحب نے کبھی لسان عرب کی طرف توجہ نہیں کی۔ بہتر تھا کہ چپ رہتے اور اور بھی اپنی پردہ دری نہ کراتے۔ ہمیں شوق ہی رہا کہ شیخ صاحب ہماری کتابوں کے مقابل پر کوئی فصیح بلیغ رسالہ نظم اور نثر میں نکالیں اور ہم سے انعام لیں اور ہم سے اقرار کرا لیں کہ درحقیقت وہ مولوی اور عربی دان ہیں۔

میں کئی دفعہ بیان کر چکا ہوں کہ یہ **رسائل** جو لکھے گئے ہیں تائید الٰہی سے لکھے گئے ہیں۔

مَیں ان کا نام **وحی** اور **الہام** تو نہیں رکھتا مگر یہ تو ضرور کہتا ہوں کہ خدا تعالیٰ کی خاص اور خارق عادت تائید نے یہ رسالے میرے ہاتھ سے نکلوائے ہیں۔ میں نے کئی مرتبہ شائع کیا کہ اگر شیخ صاحب موصوف جن کی نسبت میرا اعتقاد ہے کہ وہ خذلان میں پڑے ہوئے ہیں اور علم عربیت سے کسی اتفاق سے محروم رہ گئے ہیں مقابلہ کر کے دکھلا دیں تو وہ اس مقابلہ سے میرے ان تمام دعاوی کو نابود کر دیں گے۔ مگر شیخ صاحب کیوں اس طرف متوجہ نہیں ہوتے کونسی مصیبت ہے جو ان کو مانع ہے۔ بس یہی مصیبت ہے کہ وہ لسان عرب سے بے بہرہ اور آج کل خذلان کی حالت میں مبتلا ہیں۔ ان کے لئے ہرگز ممکن نہ ہوگا کہ مقابلہ کر سکیں۔ یہ وہی الہام ہے جو ظہور کر رہا ہے کہ **انی مھین من اراد اھانتک** یہ وہی محمد حسین ہے جو اس عاجز کی نسبت جا بجا کہتا پھرتا تھا کہ یہ شخص سخت جاہل ہے۔ عربی کیا ایک صیغہ تک اس کو نہیں آتا اور وہ اعلیٰ درجہ کے فاضل جو میرے ساتھ ہیں ان کو کہتا تھا کہ یہ لوگ صرف منشی ہیں۔ پس خدا تعالیٰ کی غیرت نے تقاضا کیا کہ اس کی پردہ دری کرے اور اس کے تکبر کو توڑے اور اس کو دکھلاوے کہ **خود پسندی** اور **عجب** کے یہ **ثمرات** ہیں۔ سو اس سے زیادہ اور کیا **اہانت** ہوگی کہ جس شخص کو جاہل سمجھتا تھا اور منبر پر چڑھ کر اور مجلسوں میں بیٹھ کر بار بار کہتا تھا کہ **زبان عرب** سے یہ شخص بالکل نا آشنا ہے اور اجہل ہے اسی کے ہاتھ سے خدا تعالیٰ نے اس کو شرمندہ اور **ذلیل** کیا۔ اگر یہ نشان نہیں تو چاہیئے تھا کہ محمد حسین اپنے تمام دوستوں سے مدد لیتا اور **نور الحق** اور **کرامات الصادقین** کا جواب لکھتا۔ اس شخص کو بڑے بڑے انعاموں کے وعدے دیئے گئے۔ ہزار لعنت کا ذخیرہ آگے رکھا گیا مگر اس طرف توجہ نہ کی۔ سو یہ نتیجہ مخالفت حق کا ہے **فاتقوا اللہ یا اولی الابصار**۔ ﴿۸۳﴾

اور یاد رہے کہ یہ عذر شیخ صاحب موصوف کا کہ نور الحق میں پادری بھی مخاطب ہیں اس لئے رسالہ بالمقابل لکھنے سے پہلو تہی کیا گیا نہایت **مکارانہ عذر** ہے۔ گویا ایک بہانہ ڈھونڈھا ہے کہ کسی طرح جان بچ جائے لیکن دانا سمجھتے ہیں کہ یہ بہانہ نہایت کچا اور فضول اور ایک

شرمناک کارستانی ہے کیونکہ ہم نے تو لکھ دیا ہے کہ صرف پادری لوگ اور بے دین آدمی اس کے مقابلہ سے عاجز رہ سکتے ہیں سچے مسلمان عاجز نہیں ہیں۔ پس اگر شیخ صاحب بالمقابل رسالہ پیش کرتے تو پادریوں کی اور بھی ذلت ہوتی اور لوگ کہتے کہ مسلمانوں نے ہی یہ رسالہ بنایا تھا اور مسلمانوں نے ہی اس کے مقابل پر ایک اور رسالہ بنا دیا مگر پادریوں سے کچھ نہ ہو سکا۔ ماسوا اس کے تین ہزار روپیہ انعام پاتے الہام کا جھوٹا ہونا ثابت کر دیتے اور قوم میں عزت حاصل کر لیتے۔ اور بعض ان کے پرانے دوست جو کہہ رہے ہیں کہ بس معلوم ہوا جو محمد حسین اردو دان ہے عربی نہیں جانتا یہ تمام شک ان کے دور ہو جاتے۔ مگر اب جو وہ مقابلہ سے دستکش ہو گئے تو آئندہ حیا سے بہت بعید ہوگا کہ اس **جماعت کا نام منشی رکھیں** اور خود ان امور سے گریز کریں جو مولویت کے منصب کے لئے شرط ضروری ہیں۔ ان لوگوں کا عجیب اعتقاد ہے جواب بھی ان لوگوں کو عربی دان ہی سمجھ رہے ہیں اور مولوی کر کے **پکارتے ہیں** نہایت خیر خواہی کی راہ سے پھر میں **آخری دعوت** کرتا ہوں اور پہلے رسالوں کے مقابلہ سے نومید ہو کر رسالہ **سر الخلافہ** کی طرف شیخ صاحب کو بلاتا ہوں۔ آپ کے لئے ستائیس دن کی میعاد اور **ستائیس روپیہ** نقد کا انعام مقرر کیا گیا ہے اور میں اس پر راضی ہوں کہ یہ روپیہ **آپ ہی کے سپرد کروں** اگر آپ طلب کریں اور ہم نہ بھیجیں تو ہم کاذب ہیں۔ ہم پہلے ہی یہ روپیہ بھیج سکتے ہیں مگر آپ اقرار شائع کر دیں کہ میں ستائیس دن میں رسالہ بالمقابل شائع کر دوں گا۔ اگر آپ اس مدت میں شائع کر دیں تو آپ نے نہ صرف ستائیس روپیہ انعام پایا بلکہ ہم عام طور پر شائع کر دیں گے کہ ہم نے اتنی مدت جو آپ کو شیخ شیخ کر کے پکارا اور مولوی محمد حسین نہ کہا یہ ہماری سخت غلطی تھی بلکہ آپ تو فی الواقع بڑے فاضل اور ادیب ہیں اور اس لائق ہیں کہ جو حدیث کے آپ معنے سمجھیں وہی قبول کئے جائیں۔ ﴿۸۴﴾

اب دیکھو کہ کس قدر آپ کو اس میں فتح میسر آتی ہے اور پھر بعد اس کے کچھ بھی حاجت نہیں کہ آپ روپیہ اکٹھا کرنے کے لئے لوگوں کو تکلیف دیں یا اس نوکری سے استعفاء

دینے کے لئے طیار ہو جائیں۔ کیونکہ جب آپ نے **میرا مقابلہ** کر دکھایا تو میرا الہام جھوٹا کر دیا تو اس صورت میں میرا تو کچھ باقی نہ رہا۔ پس آپ کو **خدا تعالیٰ کی قسم** ہے کہ اگر آپ کو علم عربی میں کچھ بھی دخل ہے **ایک ذرہ بھی دخل** ہے تو اب کی دفعہ تو ہرگز منہ نہ پھیریں اور اگر اس رسالہ میں کچھ غلطیاں ثابت ہوں تو آپ کے بالمقابل رسالہ کی غلطیوں سے جس قدر زیادہ ہوں گی **فی غلطی** ایک روپیہ آپ کو دیا جائے گا **پچیس جولائی ۱۸۹۴ء** تک اس درخواست کی میعاد ہے۔ اگر آپ نے **۲۵ جولائی ۱۸۹۴ء** تک یہ درخواست چھاپ کر بذریعہ کسی **اشتہار** کے نہ بھیجی تو سمجھا جاوے گا کہ آپ اس سے بھی بھاگ گئے۔

اور مسلمانوں کو لازم ہے کہ ان **نادانوں کو جو نام کے مولوی ہیں** اور اپنے وعظوں اور رسالوں کو **معاش کا ذریعہ** ٹھہرا رکھا ہے خوب پکڑیں اور ہر یک جگہ جو ایسا مولوی کہیں وعظ کرنے کے لئے آوے اس سے نرمی کے ساتھ یہی سوال کریں کہ **کیا آپ درحقیقت مولوی ہیں** یا کسی نفسانی غرض کی وجہ سے اپنا نام مولوی رکھا لیا ہے۔ کیا آپ نے **نور الحق** کا کوئی جواب لکھا یا **کرامات الصادقین** کا کوئی جواب تحریر کیا ہے یا رسالہ **سرّ الخلافہ** کے مقابل پر کوئی رسالہ نکالا ہے۔ اور یقیناً یاد رکھیں کہ یہ لوگ مولوی نہیں ہیں۔ مسلمانوں کو لازم ہے کہ نور الحق وغیرہ رسائل اپنے پاس رکھیں اور پادریوں اور اس جنس کے مولویوں کو ہمیشہ ان سے ملزم کرتے رہیں اور ان کی پردہ دری کرکے اسلام کو ان کے فتنہ سے بچاویں اور خوب سوچ لیں کہ یہ وہی لوگ ہیں جنہوں نے دھوکا دہی کی راہ سے مولوی کہلا کر صدہا مسلمانوں کو کافر ٹھہرایا اور اسلام میں ایک سخت فتنہ برپا کر دیا۔ **والسلام علٰی من اتبع الھدٰی۔**

الــــراقـــــم

خاکسار **غلام احمد عفی اللہ عنہ**

# الشيخ عبد الحُسين

## الناكفورى

﴿۸۵﴾

سأل عنى بعض الناس فى أمر الشيخ عبد الحسين ناكفورى، وقالوا إنه يدّعى أنه نائب المهدى الموعود، وأنه من اللّٰه رب العالمين. فاعلموا أنّى ما توجهتُ إلى هذا الأمر، وما أرىٰ أن أتوجه إليه، ويجرّد اللّٰه كلَّ حقيقة من أستارها، وكلّ شجرة تُعرَف من ثمارها، فستعرفون كل شجرٍ من ثمره إلى حين. والذى اتّبعَنا فى مشربنا فهو منّا، والذى لم يتّبع فهو ليس منّا، وسيحكم اللّٰه بيننا وبينهم وهو أحكم الحاكمين. إن الذين يبسطون يديهم إلى عرض الصحابة ويحسبون صَحْبَ رسول اللّٰه صلى اللّٰه عليه وسلم من الكفرة الفجرة، أولئك ليسوا منا ولسنا منهم، فرّقوا دين اللّٰه وكانوا كالمفسدين. أولٰئك الذين ما عرفوا رسول اللّٰه حق المعرفة، وما قدروا حق قدرِ خيرِ البريّة، فقالوا إن صحبه أكثرهم كانوا فاسقين كافرين. ما اتقوا الفواحش، وخانوا كل خيانةٍ، ما ظهر منها وما بطن، وكانوا منافقين. فصرف اللّٰه قلوبهم عن الحق، يتكبّرون فى الأرض بغير الحق، يقولون نحن نحبّ آل رسول اللّٰه وما كانوا مُحبّين.

يريدون أن يُرضوا قومهم بالسب والشتم، واللّٰه أحقُّ أن يُرضوه إن كانوا مؤمنين. ألا إنهم على الباطل، ألا إنهم من المفسدين. وغشِيهم من التعصب ما غشيهم

فـانثـنـوا كالعَمين. فلن يكون منهم وليُّ الرحمن أبدًا، ولهم عذاب أليم فى الآخرة، وهـم مـن الـمـحرومين. إلا الذين تابوا وأصلحوا وطهّروا قـلوبهم وزكّوا نفوسهم، وجاء وا ربّ العرش مخلصين، فلن يضيع اللّٰه أجـرهـم ولـن يُـلـحـقهـم بـالـمـخذولين. وتجدون أنوار عشق اللّٰـه فى جبـاهـهـم، وآثـار رحـمة الـلّٰـه فـى وجـوهـهـم، وتجدونهم من المحبين الـصـادقين. كُتب فى قلوبهم الإيمان، وحِيُلَ بينهم وبين شهواتهم، فلا يتبعـون الـنـفـس إلا الـحـق، وخـرّوا على حضرة اللّٰه متضرعين. وبنوا لـمـحبوبهم بنيانا فى قلوبهم، وبرزوا له متبتلين. يتبعون أحسنَ ما أُنزلَ إليهـم مـن ربّهـم، ويتـقـون حق التقاة، فتراهم كالميّتين. يجتنبون سبَّ الـنـاس وغيبتهـم، ويتّـقون الفواحش مُستغفرين. ويتبعون الرسول حق الاتبـاع فتـراهـم فيـه كـالـفـانين. وكذالك تعرف الفاسقين بسيماهم وشِركهم ونَتَنِ كذبهم، وما للأُسود والثعالب يا معشر السائلين؟ ﴿۸۶﴾

ثم اعلموا أن معرفة الأولياء موقوفة على عين الاتقاء، فلا تجترء وا ولا تـعـجـلـوا عـلٰى أحد، فتنـقلبوا مجرمين. وسـارِعوا إلى حسن الـظن ما اسـطـعتـم، وأحسـنوا واللّٰه يحب المحسنين. ولا يجرِمَنّكم شقاق أحد أن تـعـادوا قومًا صالحين. إن اللّٰه يمنّ على من يشاء من عباده، ولا يُسأل عما يـفـعـل، فـلا تـنكروا كالمجترئين. ولا تستخفّوا سبَّ أولياء اللّٰه، إنهم قوم يـغـضـب الـلّٰـه لهـم، ويـصـول عـلـى معاديهم، وإنهم من المنصورين. ولا تـجـاوروهـم إلا بـالتى هى أحسن، ولا تجترئوا ولا تعتدوا إن كنتم متقين. ومـن عــادىٰ صــادقـا فـقـد مسّتُــه نـفـحة من العذاب، فيـا حسـرة علـى المستعجلين وإن كان أحد منكم يُعادى الصادق فأَعِظُه أن يعود لمثله أبدًا إن كان من المتورّعين.

ومن جاء ه الحق فلم يقبله وزاورَ ذاتَ الشمال فسيبكى أسفا، وما كان اللّٰه مُهلِكَ قوم حتى يُتمّ حجته عليهم، فإذا أبوا فيأخذهم مليكٌ مقتدر، فاتقوه يا معشر الغافلين.

# المكتُوب إلٰى عُلمَاء الهند

فمنهم المولوي عبد الجبار الغزنوي، والمولوي عبد الرحمان اللكوكوي، والمولوي غلام دستكير القصوري، والمولوي مشتاق أحمد اللودهيانوي، والمولوي محمد إسحاق البتيالوي، والقاضي سليمان، والمولوي رشيد أحمد الكنكوئي، والمولوي محمد بشير البوفالوي، والمولوي عبد الحق الدهلوي، والمولوي نذير حسين الدهلوي، والشيخ حسين عرب البوفالوي، والحافظ عبد المنان الوزيرآبادي، والمولوي شاه دين اللودهانوي، والمولوي عبد المجيد الدهلوي، والمولوي عبد العزيز اللوديانوي، والمولوي عبد اللّٰه تلوندوي، والمولوي نذير حسين الأنبيتوي السهارنفوري.

بسم اللّٰه الرحمٰن الرحيم. الحمد للّٰه الذى يُطلع القمر بعد دُجى المحاق، ويُغيث بعد المحل بالبُعاق، ويرسل الرياح بعد الاحتباس، ويهدي عباده بعد وساوس الخنّاس، ويُظهر نوره عند إحاطة الظلمات، وينزل رُشدًا عند طوفان الجهلات؛ والصلاة والسلام على سيد الرسل وخير الكائنات، وأصحابِه الذين طهّروا الأرض من أنواع الهنات والبدعات، وآلِه الذين ﴿۸۷﴾

تركوا بأعمالهم أسوة حسنة للطيبين والطيبات، وعلٰى جميع عباد اللّٰه الصالحين.

أمّا بعد فيا عباد اللّٰه، إنكم أنتم تعلمون أن ريح نفحات الإسلام كيف ركدت، ومصابيحه كيف خبَتْ، والفتن كيف عمّت وكثُرت، وأنواع البدع كيف ظهرت وشاعت، وقد مضٰى رأس المائة الذى كنتم ترقبونه، ففكِّروا لِمَ ما ظهر مجدد كنتم تنتظرونه؟ أظننتم أن اللّٰه أخلفَ وعده أو كنتم قومًا غافلين. فاعلموا أن اللّٰه قد أرسلنى لإصلاح هذا الزمان، وأعطانى علم كتابه القرآن، وجعلني مجددًا لأحكم بينكم فيما كنتم فيه مختلفين. فلِمَ لا تطيعون حَكَمَكُم ولِمَ تصولون منكرين؟ وما كنتُ من الكافرين ولا من المرتدين، ولكن ما فهمتم سرَّ اللّٰه، وحار فهمكم، وفرط وهمكم، وكفّرتمونى، وما بلغتم معشار ما قلتُ لكم، وكنتم قومًا مستعجلين. وواللّٰه إنى لا أدّعى النبوة ولا أجاوز الملة، ولا أغترف إلا من فضالة خاتم النبيين. وأؤمن باللّٰه وملائكته وكتبه ورسله، وأصلى وأستقبل القبلة، فلِم تكفّروننى؟ ألا تخافون اللّٰه رب العالمين؟

أيها الناس لا تعجلوا علىّ، ويعلم ربّى أنى مسلم، فلا تُكفّروا المسلمين. وتدبَّروا صحف اللّٰه، وفكّروا فى كتاب مبين. وما خلقكم اللّٰه لتكفّروا الناس بغير علم، وتتركوا طرق رفق وحلم وحسن ظن، وتلعنوا المؤمنين. لِمَ تخالفون قول اللّٰه وأنتم تعلمون؟ أخُلقتم لتكفير المؤمنين أو شققتم صدورنا، ورأيتم نفاقنا وكُفرنا وزورنا؟ فأيها الناس، توبوا توبوا وتندموا، ولا تغلُوا فى ظنكم ولا تُصرّوا، واتقوا اللّٰه ولا تجترءوا ولا تيأسوا من روح اللّٰه، وإنه لا يُضيع أمة خير المرسلين. خلَق الناس ليعبدوا، وأرسل الرسل ليعرفوا، وليحكُم فيما اختلفوا، وبيّن الأحكام ليطيعوا ويُوجَروا، وبعث المجددين ليُذكّر

